الْوَرٰی مِصْبَاحِ الظُّلَمِ جَمِیْلِ الشِّیَمِ
کی جائے پناہ اندھیروں کے چراغ نیک اطوار کے مالک

شَفِیْعِ الْاُمَمِ صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ
امتوں کے بخشوانے والے بخشش و کرم سے موصوف ہیں

وَاللّٰہُ عَاصِمُہٗ وَجِبْرِیْلُ خَادِمُہٗ وَالْبُرَاقُ
اللہ آپ کا نگہبان اور جبریلؑ آپؐ کے خدمت گزار براق

مَرْکَبُہٗ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُہٗ وَسِدْرَۃُ
آپ کی سواری معراج آپؐ کا سفر اور سدرۃ

الْمُنْتَھٰی مَقَامُہٗ وَقَابَ قَوْسَیْنِ
المنتھی آپؐ کا مقام اور (قرب خداوندی میں) قاب قوسین

مَطْلُوْبُہٗ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُہٗ
کا مرتبہ آپؐ کا مطلوب ہے اور مطلوب ہی آپؐ کا مقصود ہے

وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُہٗ سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ
اور مقصود آپؐ کو حاصل ہے آپؐ رسولوں کے سردار نبیوں

خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ شَفِیْعِ الْمُذْنِبِیْنَ
میں سب سے پیچھے آنے والے گنہگاروں کے بخشوانے والے

اَنِیْسِ الْغَرِیْبِیْنَ رَحْمَۃٍ لِّلْعَالَمِیْنَ

مسافروں کے غم خوار دنیا جہان کے لیے رحمت عاشقوں کی

رَاحَۃِ الْعَاشِقِیْنَ مُرَادِ الْمُشْتَاقِیْنَ

راحت مشتاقوں کی مراد خدا شناسوں کے

شَمْسِ الْعَارِفِیْنَ سِرَاجِ السَّالِکِیْنَ

آفتاب راہ خدا پر چلنے والوں کے چراغ مقربوں

مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِیْنَ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ

کے راہ نما محتاجوں غریبوں

وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسَاکِیْنَ سَیِّدِ الثَّقَلَیْنِ

اور مسکینوں سے محبت رکھنے والے جن وانس کے

نَبِیِّ الْحَرَمَیْنِ اِمَامِ الْقِبْلَتَیْنِ

سردار حرمین کے نبی دونوں قبلوں (بیت المقدس و کعبہ) کے پیشوا

وَسِیْلَتِنَا فِی الدَّارَیْنِ صَاحِبِ

اور دنیا و آخرت میں ہمارے وسیلہ ہیں وہ جو مرتبہ

قَابَ قَوْسَیْنِ مَحْبُوْبِ رَبِّ

قاب قوسین پر فائز ہیں دو مشرقوں

الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبِّ الْمَغْرِبَيْنِ

اور دو مغربوں کے رب کے محبوب

جَدِّ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ مَوْلٰنَا وَ

ہیں حضرت امام حسنؓ اور حضرت امام حسینؓ کے جدِّ امجد اور

مَوْلَى الثَّقَلَيْنِ اَبِی الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ

ہمارے اور تمہارے (تمام) جنّ وانس کے آقا ہیں یعنی ابی القاسم محمد

ابْنِ عَبْدِ اللّٰهِ نُوْرٍ مِّنْ نُوْرِ اللّٰهِ ط

بن عبد اللہ جو اللہ کے نور میں سے ایک نور ہیں

یَآ اَیُّهَا الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِهٖ

اے نور جمال محمدی کے مشتاقو! آپ پر اور آپ کی

صَلُّوْا عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ

آلؑ اور آپ کے صحابہؓ پر درود وسلام

وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ط

بھیجو جو بھیجنے کا حق ہے

# دُرُودْ لکھی

سُلطان المشائخ ، واقف اسرارِ معنوی حضرت محمود غزنوی علیہ الرحمۃ کا یہ معمول تھا کہ ہر روز وظیفہ صدق نیّت اور فرطِ محبّت سے لاکھ بار دُرود شریف پڑھتے اور اس کا ثواب سرورِ دو عالم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نذر کرتے چونکہ اس قدر پڑھنے میں تمام دن گذر جاتا اور انتظامِ مملکت کے واسطے فرصت کا وقت ہاتھ نہ آتا۔ ایک رات عالمِ خواب میں رسالت مآب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے (کہ آپ ہی کی ذات بابرکات کا آخرت و دُنیا میں اُمّت عاصی کو سہارا ہے خود بادشاہِ جہاں ہیں۔ یہ محنتِ اُمّت اور فتورِ سلطنت آپ کو کب گوارا ہے) سلطان محمود کو زیارت جمال جہاں آرا سے سرفراز کیا اور ارشاد زبان وحی ترجمان سے یوں ممتاز کیا کہ اے محمود! اس درُود شریف کو ہر روز بعد نماز فجر کے ایک مرتبہ پڑھا کر۔ لاکھ درُود کا ثواب حاصل ہوگا۔ اس کی برکت سے میری محبت میں کامل ہوگا۔ اور جس قدر اس سے زیادہ پڑھا جائے گا، اسی قدر لاکھوں تک ثواب پائے گا۔

یہ درود مغفرت اور گناہوں کی معافی کے لیے بہت اکسیر ہے اس درود پاک کو روزانہ ۱۱ مرتبہ پڑھنا وسیلہ بخشش ہوگا۔ دینی دنیوی حاجات پوری ہوں گی۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

---

# درود لکھی

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ

الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا

اور آپ کی آل پر بشمار اپنی رحمت

مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ رَحْمَۃِ اللّٰہِ ط اَللّٰھُمَّ

کے درود وسلام نازل فرما الٰہی ہمارے

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا

آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر۔ اور

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ
آپؐ کی آل پر بشمار اپنے فضل

فَضْلِ اللّٰہِ ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی
کے رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ

سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ
محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپؐ کی آلؑ پر بشمار

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ خَلْقِ اللّٰہِ ط
اپنی مخلوقات کے رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ
الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور

مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا
آپؐ کی آلؑ پر بشمار اپنی معلومات کے رحمت کاملہ

مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ عِلْمِ اللّٰہِ ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ
اور سلامتی نازل فرما الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ

وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ
محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپؐ کی

وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ

کی آل پر بشمار اپنے کلمات کے رحمت کاملہ اور

کَلِمٰتِ اللّٰہِ ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی

سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلی

سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ

اللہ علیہ وسلم پر اور آپؐ کی آل پر اپنی بزرگی کے

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کَرَمِ اللّٰہِ ط اَللّٰھُمَّ

برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے

صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپؐ کی آل پر

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ حُرُوْفِ

کلام اللہ کے حروفوں کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی

کَلَامِ اللّٰہِ ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی

نازل فرما الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ

پر اور آپؐ کی آلؑ پر

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ قَطَرَاتِ الْاَمْطَارِ ط

بارشوں کے قطروں کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا

الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ

آلؓ پر درختوں کے پتوں کے برابر رحمت

اَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

کاملہ اور سلامتی نازل فرما الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ

عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ

محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپؐ کی آلؓ پر

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ رَمْلِ الْقِفَارِ ط

صحراؤں کی ریت (کے ذروں) کے برابر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا

الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپؐ

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ

کی آلؓ پر بےشمار ہر اس چیز کے جو سمندروں

مَا خُلِقَ فِی الْبِحَارِ ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

میں پیدا کی گئی رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ

عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی

محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپؐ کی آل؎ پر دانوں اور

اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الْحُبُوْبِ

پھلوں کی تعداد میں رحمت کاملہ اور سلامتی نازل

وَالثِّمَارِ ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا

فرما الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ

وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

و آلہ وسلم پر اور آپؐ کی آل؎ پر بشمار راتوں

بِعَدَدِ الَّیْلِ وَالنَّھَارِ ط اَللّٰھُمَّ صَلِّ

اور دنوں کے رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا و

وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپؐ کی آل؎ پر بشمار

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَا اَظْلَمَ

ان چیزوں کے کہ جن پر رات نے اندھیرا اور دن نے

عَلَيْهِ اللَّيْلُ وَاَشْرَقَ عَلَيْهِ النَّهَارُ ط

روشنی کی رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما —

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا

الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ

آپ کی آلؑ پر بشمار (ان نفوس) کے جنہوں نے حضور اقدس

مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ

پر درود بھیجا رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ

عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ

محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی آلؑ پر بشمار (نفوس) کے

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ يُصَلِّ

رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما جنھوں نے حضور پر درود نہیں

عَلَيْهِ ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا

بھیجا الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر

وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

آپ کی آل پر اس قدر رحمت کاملہ اور سلامتی نازل فرما

بِعَدَدِ اَنْفَاسِ الْخَلَائِقِ ؕ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

جس قدر کہ مخلوق نے سانس لی ۔ الٰہی ہمارے

وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی آل پر

عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ نُجُوْمِ

آسمان کے ستارے کے برابر رحمتِ کاملہ اور سلامتی

السَّمٰوٰتِ ؕ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى

نازل فرما۔ الٰہی ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ

سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ

وسلم پر اور آپ کی آل پر دُنیا اور آخرت

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ شَيْءٍ فِى

کی ہر چیز کے برابر رحمت کاملہ

الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ صَلَوٰتُ اللّٰهِ تَعَالٰى

اور سلامتی نازل فرما خدائے برتر کی رحمتیں

وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَاَنْبِيَآئِهٖ وَرُسُلِهٖ وَ

اور اس کے فرشتوں، نبیوں رسولوں اور

جَمِيْعِ الْخَلَائِقِ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ

تمام مخلوقات کا درود رسولوں کے سردار

وَاِمَامِ الْمُتَّقِيْنَ وَ قَائِدِ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِيْنَ

پرہیزگاروں کے پیشوا درخشاں پیشانی والوں کے راہنما

وَشَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اور گنہگاروں کی شفاعت کرنے والے (یعنی) ہمارے آقا و مولیٰ

وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحٰبِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّتِهٖ

محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپ کی آلؐ، آپؐ کے اصحاب، ازواج

وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَاَهْلِ طَاعَتِكَ اَجْمَعِيْنَ

مطہرات، اولاد اور اہل بیت پر اور تیرے تمام اطاعت شعاروں

مِنْ اَهْلِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِيْنَ بِرَحْمَتِكَ

پر، جو آسمانوں اور زمینوں پر رہتے ہیں اے رحم کرنے والوں

يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ وَيَآ اَكْرَمَ الْاَكْرَمِيْنَ

میں سب سے زیادہ رحم کرنے والے اور اے کرم کرنے والوں میں

وَصَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سب سے زیادہ کرم کرنے والے اپنی رحمت سے میری یہ التجا قبول فرما حق تعالیٰ

وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ وَسَلَّمَ

ہمارے آقا و مولیٰ محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپؐ کی آلؓ پر اور تمام

تَسْلِیْمًا دَآئِمًا اَبَدًا کَثِیْرًا کَثِیْرًا ط

صحابہ پر ہمیشہ ہمیشہ رحمت و سلامتی نازل فرما اور ہر قسم کی حمد و ثنا رحق تعالیٰ

وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ط

ہی کے لیے ہے جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔

## دُرُود استغاثہ

دلی مراد کے لیے اور فراخی رزق کے لیے اور آقائے دو جہاں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبّت کے لیے اکسیر ہے۔

① صَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَ

اٰلِہٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃً

وَّسَلَامًا عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ

قَلَّتْ حِیْلَتِیْ اَنْتَ وَسِیْلَتِیْ اَدْرِکْنِیْ

یَا سَیِّدِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ ط

۲ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ قَدْ ضَاقَتْ حِیْلَتِیْ

اَدْرِکْنِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ ط

۳ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا

سَیِّدِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ قَلَّتْ حِیْلَتِیْ

اَدْرِکْنِیْ ط

# درود شریف ہزارہ

طالبان روحانیت کے لیے یہ درود ہزارہ محبوب ترین درود شریف ہے طالب کے لیے روحانی منازل طے کرنے میں آسانی ہو جاتی ہے اور حضور نبی کریم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوتا ہے درود ہزارہ تہجد کی نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ پڑھنا دین و دنیا کی دولت سے مالا مال ہوگا۔ ہر مشکل میں آسانی۔ وسعت رزق، قرضہ کی ادائیگی ہوگی۔ جمعہ کے روز ایک ہزار بار پڑھنے والا جنت میں داخل ہوگا۔

---

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ

اے اللہ درود بھیج محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور آپؐ کی آلؑ کے اوپر

مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ ذَرَّةٍ مِّائَةَ اَلْفِ

ہر ایک ذرّہ کے عوض دس کروڑ بار

اَلْفِ مَرَّةٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ ط

اور برکت دے اور سلام بھیج

# درود روحی

قبرستان میں زیادہ تر پڑھا جاتا ہے۔ اس وجہ سے اس کی برکت سے روحوں کو نجات ملتی ہے اور اس کی برکت سے قیامت تک روحوں کو آرام ملتا رہتا ہے۔ جتنا زیادہ پڑھا جائے اتنا زیادہ ثواب ہوگا۔ یہاں تک کہ اس کا ثواب ماں باپ کی روح کو بخشنے کا ایسا ثواب ہے، گویا تمام عمر کے ان کے حقوق ادا کر دیئے۔ انہیں اس سے اتنا درجہ ملتا ہے کہ فرشتے بھی زیارت کو آتے ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّادَامَتِ

اے اللہ درود بھیج محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر جب تک نماز باقی ہے

الصَّلٰوۃُ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّادَامَتِ

اور درود بھیج محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر جب تک

الرَّحْمَةُ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ مَّادَامَتِ

رحمت باقی ہے اور درود بھیج اوپر محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر جب تک

الْبَرَكَاتُ وَصَلِّ عَلٰى رُوْحِ مُحَمَّدٍ

برکتیں ہیں اور درود بھیج محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی روح

فِى الْاَرْوَاحِ وَصَلِّ عَلٰى صُوْرَةِ

پر درمیان روحوں کے اور درود بھیج اوپر صورت

مُحَمَّدٍ فِى الصُّوَرِ وَصَلِّ عَلٰى اِسْمِ

محمد صلے اللہ علیہ وسلم صورتوں کے اور درود بھیج اوپر نام محمد

مُحَمَّدٍ فِى الْاَسْمَآءِ وَصَلِّ عَلٰى نَفْسِ

صلے اللہ علیہ وسلم کے اور درود بھیج اوپر نفس

مُحَمَّدٍ فِى النُّفُوْسِ وَصَلِّ عَلٰى

محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے درمیان نفس کے اور درود بھیج اوپر

قَلْبِ مُحَمَّدٍ فِى الْقُلُوْبِ وَصَلِّ

قلب محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے درمیان دلوں کے اور درود

عَلٰى قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِى الْقُبُوْرِ وَصَلِّ

بھیج اوپر قبر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے درمیان قبروں کے

عَلٰى رَوْضَةِ مُحَمَّدٍ فِى الرِّيَاضِ

اور درود بھیج اُوپر روضہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے درمیان روضوں کے

وَصَلِّ عَلٰى جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِى الْاَجْسَادِ

اور درود بھیج اُوپر جسم محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے درمیان جسموں

وَصَلِّ عَلٰى تُرْبَةِ مُحَمَّدٍ فِى التُّرَابِ

کے اور درود بھیج اُوپر تربت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے درمیان

وَصَلِّ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

خاک اور درود بھیج اُوپر اپنی مخلوق کے بہترین (فرد) ہمارے سردار

وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور اُوپر ان کے اولاد کے اور ان کے اصحاب اور ان کی ازواج

ذُرِّيَّاتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَاَحْبَابِهٖ

پر اور ان کی ذرّیات پر اور ان کے اہل بیت پر اور ان کے تمام احباب

اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ

پر اور درود نازل کر اپنی رحمت کے ساتھ اے سب سے

الرّٰحِمِيْنَ ○

زیادہ رحم کرنے والے

# دوامی درُود شریف

اس درُود شریف کے پڑھنے کا اتنا ثواب ہے جیسا ایک شخص نے پوری دلائل الخیرات کا ورد کیا۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آ

یا اللہ ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر درُود بھیج آپ کی

لِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِی

آل پر اس تعداد کے مطابق جو

عِلۡمِ اللّٰہِ صَلٰوۃً دَآئِمَۃً بِدَوَامِ

تیرے علم میں ہے ایسا درُود جو اللہ تعالےٰ کے دائمی

مُلۡکِ اللّٰہِ

ملک کے ساتھ دوامی ہے

# درودِ تُنَجِّینَا

شرح دلائل الخیرات کے موئف لکھتے ہیں کہ جسے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت کا شوق ہو وہ خاص نیت سے یہ درود شریف پڑھے اور نماز عشاء کے بعد ایک ہزار بار پڑھے انشاء اللہ تعالےٰ چالیس دن کے اندر اندر ہی زیارت سے مشرف ہو گا۔ صبح شام دس دس مرتبہ پڑھے اللہ تعالےٰ راضی ہو گا۔ ہر قسم کی تکلیف سے محفوظ رہے۔ اس درود شریف کے بے پناہ فوائد ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

اے اللہ درود بھیج ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر اور

عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَا

ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی آل پر ایسی رحمت و برکت نازل

بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ

فرما جس سے ہمیں تمام ڈر خوف اور آفتوں سے

وَتَقْضِیْ لَنَا بِهَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ

نجات ہو جائے اور جس کی برکت سے ہماری تمام حاجتیں روا

وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ

ہو جائیں اور جس کی بدولت ہم تمام گناہوں سے پاک وصاف ہو

وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ

جائیں اور جس کے وسیلہ سے ہم تیری بارگاہ میں اعلیٰ درجوں پر

وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَایَاتِ مِنْ

متمکن اور جس کے ذریعے ہم زندگانی کی تمام نیکیوں اور مرنے کے

جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاةِ وَبَعْدَ

بعد کی تمام اچھائیوں سے بدرجہ غایت فائدہ حاصل

الْمَمَاتِ اِنَّكَ مُجِیْبُ الدَّعَوَاتِ وَ

کریں خدائے پاک بتحقیق آپ ہماری دعاؤں کے قبول فرمانے

رَافِعَ الدَّرَجَاتِ وَیَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ

والے ہیں اور ہمارے درجات کو بلند کرنے والے اور ہماری حاجتوں

وَیَا کَافِیَ الْمُهِمَّاتِ وَیَا دَافِعَ الْبَلِیَّاتِ

کو بر لانے والے اور ہماری بلاؤں کو رفع کرنے والے اور ہماری سخت

وَيَا حَلَّ الْمُشْكِلَاتِ اَغِثْنِيْ اَغِثْنِيْ

مشکلات کے حل کرنے والے میری فریاد کو پہنچیں اور اسے اپنے حضور

اَغِثْنِيْ يَآ اِلٰهِيْ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ

تک رسائی دیں میری عرض قبول فرمائیں الٰہی تحقیق تو ہی ہر چیز پر

شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝

قدرت والا ہے

## درود قرآنی

درود قرآنی کے بے شمار فوائد ہیں لیکن مختصراً درج ہیں اس کے پڑھنے سے رحمتِ ربّی کا بادل فوراً آجاتا ہے اور رحمت برسانا شروع کر دیتا ہے اس کے پڑھنے سے حضور نبی کریم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زبردست محبّت نصیب ہوتی ہے اس کو ایک مرتبہ پڑھنے سے ملائک آسمان پر اور آدمی زمین پر اگر رحمت کو جمع کرے تو ناممکن ہے کہ ایک حصّہ بھی جمع کر سکے۔ یہ درود شریف پڑھنے سے بڑے زبردست فوائد حاصل ہوتے ہیں۔ اس کو تین مرتبہ صبح اور تین مرتبہ شام پڑھنے سے زبردست دینی و دنیوی کامیابی حاصل ہوتی ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَ

اے اللہ درود بھیج اوپر محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے اور ان کی

اَصْحَابِہٖ بِعَدَدِ مَا فِیْ جَمِیْعِ

آل ؓ پر اور ان کے دوستوں پر مطابق قرآن کے حروف کی تعداد کے

الْقُرْاٰنِ حَرْفًا حَرْفًا وَّ بِعَدَدِ کُلِّ

اور ہر ہر حرف کے بدلے ایک ایک ہزار کے

حَرْفٍ اَلْفًا اَلْفًا ط

عدد کے مطابق

# دُرودِ ناریہ

یہ ایسا دُرود شریف ہے جس کے فوائد لکھنا ناممکن ہے۔ یہ دُرود ایک ایسا راز ہے جس کو عارفوں اور خاص الخاص ولیوں کے سوا کوئی بھی سمجھ نہ سکا۔ اس میں بے شمار خاص فوائد ہیں جن کو اگر لکھا جائے تو دُنیا کی سیاہی اور کاغذ ختم ہو جائیں۔ سب سے زیادہ اس دُرود

شریف کا فائدہ یہ ہے کہ جب بھی رنج و ملال ہو یا کوئی مصیبت آ جائے تو فوراً اس کو پڑھا جائے۔ انشاءاللہ تعالےٰ تمام مصیبتیں منٹوں میں ختم ہو جائیں گی۔ اندھیرا اجالے میں بدل جائے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَللّٰهُمَّ صَلِّ صَلٰوةً كَامِلَةً وَّسَلِّمْ

اے اللہ تو درود نازل کر ایسا درود جو کامل ہو اور سلام

سَلَامًا تَآمًّا عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا

بھیج ایسا سلام ہو جو مکمل ہو اوپر ہمارے سردار اور ہمارے

مُحَمَّدِنِ الَّذِىْ تَنْحَلُّ بِهِ الْعُقَدُ

آقا محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے جن کے ذریعے سے مشکلیں حل ہوتی ہیں

وَتَنْفَرِجُ بِهِ الْكُرَبُ وَتُقْضٰى

اور پریشانیاں رفع ہوتی ہیں اور ضرورتیں پوری ہوتی ہیں

بِهِ الْحَوَائِجُ وَتُنَالُ بِهِ الرَّغَآئِبُ

اور مقاصد حاصل ہوتے ہیں اور خاتمہ

وَحُسْنُ الْخَوَاتِمِ وَيُسْتَسْقَى الْغَمَامُ

بخیر ہوتا ہے اور بادل آپ کے معزز چہرہ کو

بِوَجْهِهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ

دیکھ کر سیراب ہوتا ہے اور درود بھیج آپ کی اولاد پر

فِيْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّنَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ

اور آپ کے دوستوں پر ہر لمحہ اور ہر نفس میں مطابق اپنی معلومات

مَعْلُوْمٍ لَّكَ يَآ اَللّٰهُ يَآ اَللّٰهُ يَآ اَللّٰهُ ط

کے شمار کے اے اللہ اے اللہ اے اللہ

## درودِ قلبی

اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کی ہر دعا قبول ہو اور ہر ایک حاجت اس کی مرضی کے مطابق پوری ہو تو اس کے لیے یہ لاجواب درود ہے اس کو چاہیے کہ ہر دعا میں اس کو پڑھے۔ انشاءاللہ اس درود

شریف کی برکت سے اس کی ہر دعا قبول ہوگی۔

دُرود قلبی اللہ تعالےٰ عز اسمہٗ کے فضل وکرم سے قلب کو منوّر کرتا ہے اور کامیابی دیتا ہے۔ خاص طور پر جب بھی دُعائیں پڑھے گا اللہ تعالےٰ ضرور دُعا قبول کرتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا

یا الٰہی درُود بھیج اُوپر ہمارے سردار ہمارے

رَاحَةِ قُلُوْبِنَا وَشَفِيْعِ ذُنُوْبِنَا وَطَبِيْبِ

دلوں کی راحت پر اور ہمارے شفیع

ظَاهِرِنَا وَبَاطِنِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ

اور ہمیں ظاہر اور باطن میں پاکیزہ کرنے والے محمد صلی اللہ علیہ وآلہ

وَاَصْحَابِهٖ وَاَوْلِيَاءِ اُمَّتِهٖ اَجْمَعِيْنَ

اور صحابہ اور اولیاء امت پر یوم

اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ط (روزانہ پڑھیں)

قیامت تک رحمت نازل فرما۔

# درودِ اوّل

درودِ اوّل اللہ تعالےٰ نے سب سے زیادہ مقرّب بنایا ہے۔ اس درود شریف کو پڑھنے والا محروم نہ ہوگا۔ اس کا وِرد کرنے والا اعلانیہ یہ کہہ سکتا ہے کہ "ناکامیابی نیست" درود معرفت کے خزانے کھلنے کی کنجی ہے جو شخص اس درود کو روزانہ کثرت سے پڑھے اس پر بہت جلد روحانی و باطنی اسرار کے کھلنے کا سلسلہ شروع ہو جائے گا۔ اور بجلی سے تیز دعا کو قبول کرنے والا درود شریف ہے۔ بیماری سے نجات مل جاتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے جھوٹ کی عادت چھوٹ جاتی ہے۔

---

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلِ

اے اللہ درود بھیج اوپر ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے جو تیرے

اَنْبِيَآئِكَ وَاَكْرَمِ اَصْفِيَآئِكَ مِنْ

نبیوں میں افضل ہیں اور تیرے برگزیدہ بندوں میں سب سے زیادہ

# نُوْرُہٗ جَمِیْعِ الْاَنْوَارِ وَصَاحِبِ

بزرگ ہیں جن کے نور سے تمام نور ظاہر ہوئے ہیں اور وہ

# الْمُعْجِزَاتِ وَصَاحِبِ الْمَقَامِ

معجزات والے ہیں اور مقام محمود والے

# الْمَحْمُوْدِ سَیِّدِ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ

ہیں اور اولین اور آخرین (سب) کے سردار ہیں

درود اول ایک ایسا علاج ہے جس کا ثانی نہیں۔ جس کی کوئی برابری کرنے والا نہیں۔ اللہ تعالےٰ نے اس درود شریف کو اپنے محبوب محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ محبت رکھنے والوں کے لیے بنایا ہے۔ یہاں بھی یہ درود اللہ تعالےٰ کے حکم سے لکھا گیا ہے۔ ورنہ اس سے پہلے کسی کو اس درود کا پتہ نہ تھا۔ بڑا بابرکت درود شریف ہے۔ اس درود شریف کو کم از کم ۳۱۳ مرتبہ پڑھنے سے جو چاہے وہ مل سکتا ہے۔ کوئی بھی جائز سوال انشاءاللہ تعالےٰ رد نہ ہوگا۔ دعا واپس نہیں۔ اللہ تعالےٰ اس کے پڑھنے والوں کو بہت اونچا مقام عطا فرماتا ہے۔

فرمایا حضور نبی کریم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کہ زیادہ درُود مجھ پر پڑھا کرو کیونکہ سب سے پہلے قبر میں تم سے میرے ہی بارے میں سوال ہو گا۔ (معراج النبوّت صفحہ ۱۴۳)

# درُودِ نوُر

سُبحان اللہ یہ درُود کیا ہے ایک اسم اعظم ہے۔ خداوند تعالےٰ نے اپنے حبیب صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صدقے اپنے حبیب پر یہ درُود خود اس دنیا میں ظاہر کیا ہے۔ اگر کوئی نیک دل ولی اللہ یا عارف باللہ بننا چاہے تو اس کو پڑھے جمعہ کے دن کم از کم ایک مرتبہ تو ضرور پڑھنا چاہیئے۔ اس درُود کو پڑھنے سے انشاءاللہ تعالےٰ دل میں نوُر پیدا ہو گا۔ جب اس کے پڑھنے کی عادت ہو جاتی ہے تو اسرارِ الٰہی کھلنے کے بعد اس آدمی کا کیا مرتبہ ہو گا وہ ہر کوئی جانتا ہے

یہ درُود نوُر کا نوُر ہے اس کے ایک ایک لفظ میں نوُر کے سمندر سمائے ہوئے ہیں۔ صرف اس جگہ اتنا لکھنا کافی ہو گا کہ اس کی بدولت اللہ تعالےٰ اگر چاہے تو ایک ہی دن میں غوث اور قطب اور ابدال بنا دے۔ اس درُود شریف کو پڑھنے سے انشاءاللہ تعالیٰ

اس دنیا اور اس دُنیا کے بیچ کا پردہ اٹھ جاتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُّوْرِ

اے اللہ درُود بھیج ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جو نوروں

الْاَنْوَارِ وَسِرِّ الْاَسْرَارِ وَسَيِّدِ الْاَبْرَارِ

کا نور ہے جو اسراروں کا سر ہے اور جو ابراروں کا سردار ہے

## درُودِ طیّب

اس دُرود شریف میں بہت سے راز ہیں جو پڑھنے سے کھلیں گے یہ بہترین درُود ہے اگر انسان گناہوں سے چمٹا رہے اور ہر طرف سے ناکامی اور شرمندگی کا احساس ہو اور اس کا دل خود بخود گواہی دے کہ ساری زندگی گناہوں میں گذری۔ اب آخری زندگی میں کیا خاک مسلمان ہوں گا۔ اگر اس کا اپنا دل کہہ رہا ہے کہ اب سزا کے لیے تیار ہو جا کسی چیز سے اس کو کوئی فائدہ اور کسی عالم، فقیر، عامل سے اس کو فیض نہیں پہنچتا تو وہ اس کو پڑھے۔

کم از کم دن میں ۳۱۳ مرتبہ ضرور پڑھا جائے اس میں حاضر کا صیغہ ہے بڑا زبردست درُود شریف ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ يَا شَفِيْعَ الْمُذْنِبِيْنَ

اللہ کی صلوٰۃ ہو آپ پر اے گنہگاروں کی شفاعت کرنے والے ہمارے

سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا اَحْمَدَ مُجْتَبٰى

سردار اور آقا و مولا احمد مجتبیٰ

مُحَمَّدٍ مُصْطَفٰى وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ

محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل پر اور آپ کے صحابہ

وَاَزْوَاجِهٖ وَاَحْبَابِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ

اور آپ کی ازواج اور آپ کے احباب پر اور آپ کے رشتہ دار پر

وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَاَهْلِ طَاعَتِكَ

اور آپ کے اہلبیت پر اور تمام آپ کی اطاعت کرنے والوں پر

اَجْمَعِیْنَ ط

سلام ہو

# دَرُودِ کَوْثَرَ

جس کو تمنا ہو کہ ساقی کوثر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حوض کوثر سے حسب خواہش ساغر ملے تو اس کو چاہیئے کہ درود شریف کا کثرت سے وِرد کرے نہ فقط یہ بلکہ اس کو انشاء اللہ تعالٰے قیامت کے دن پیاس کی شدّت نہیں ستائے گی۔ یہ درود شریف ایک مجرّب دوا بھی ہے۔ اگر آدمی چاہے کہ گرمی کی تکلیف اور ملال قیامت میں نہ ستائے تو کثرت سے اس دُرود شریف کو پڑھے۔

حضرت حسن بصری رضی اللہ تعالٰے عنہ جو اپنے وقت کے زبردست ولی اللہ گزرے ہیں جن سے خود اللہ تعالیٰ بہت راضی تھا اور جن کے حضرت حبیب عجمی جیسے بزرگ شاگرد اور مُرید تھے۔ انھوں نے فرمایا ہے کہ اگر کوئی انسان یہ تمنا رکھتا ہے کہ خدا کا قرب حاصل ہو تو وہ دُرود کوثر کو پڑھا کرے

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ۝

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود بھیج ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر

فِى الْاَوَّلِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

اولین میں اور درود بھیج ہمارے سردار

مُحَمَّدٍ فِى الْاٰخِرِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى

محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر آخرین میں اور درود بھیج ہمارے

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِى النَّبِيِّيْنَ وَ

سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر نبیوں میں اور

صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِى

درود بھیج ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر

الْمُرْسَلِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

مرسلین میں اور درود بھیج ہمارے سردار

مُحَمَّدٍ فِى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ

محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر ملأ اعلیٰ میں قیامت کے دن تک

# درود اعلیٰ

کہتے ہیں کہ امام شافعی رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے ایک بزرگ کو خواب میں دیکھا اور فرمایا اللہ تعالےٰ نے تم سے کیا معاملہ فرمایا؟ جواب دیا کہ مجھ کو بخش دیا اور اعلیٰ سے اعلیٰ مرتبہ دیا۔ سب سے بڑی چیز تو یہ کہ میرا کوئی حساب کتاب نہ ہوا۔ امام صاحبؒ نے فرمایا یہ کیوں؟ اس نے جواب دیا کہ یہ درود شریف جو میں پڑھتا تھا اس کی برکت ہے۔

جو شخص اسے ہمیشہ ورد رکھے گا تو تمام مخلوق سے ممتاز ہو کر رہے۔ بدامنی، راہ زنی، خوف، حادثات، چوری وغیرہ سے محفوظ رہے گا۔ واقعی اعلیٰ مرتبہ کا یہ درود شریف اس دنیا میں اللہ تعالےٰ نے انسانوں پر احسان کر کے عطا فرمایا ہے خدا توفیق دے۔

---

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ كَمَا

درود بھیج ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر جیسا کہ

# يَنۡبَغِى الصَّلٰوةُ عَلَيۡهِ ط

درود بھیجنے کا حق ہے ان پر

## درود شافعی

احیاء العلوم میں مذکور ہے کہ ایک بزرگ ابوالحسن شافعی رحمۃ اللہ علیہ نے خواب میں حضورِ انور صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت کی سعادت حاصل کی اور عرض کیا کہ یارسول اللہ صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم امام شافعیؒ کو آپ کی بارگاہ سے کیا انعام ملا؟ ——— انہوں نے اپنی کتاب الرسالت میں یہ درود شریف لکھا ہے۔

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ط

---

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ

الٰہی محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر تمام ذکر کرنے

الذّٰاكِرُوۡنَ وَغَفَلَ عَنۡ

والوں کے ذکر جتنا اور ذکر سے غافل رہنے والے

حضور نبی کریم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ان کو ہماری جانب سے یہ انعام دیا گیا ہے کہ بروز قیامت ان کو بلا حساب جنّت میں داخل کیا جاوے گا۔ (سبحان اللہ)

---

# درُود غوثیہ

یہ وہ درُود پاک ہے جس پر حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے اپنے اوراد و وظائف کو ختم کیا ہے۔ "مطلع المسرات" میں مذکور ہے کہ اکابر اولیاء کرام ارشاد فرماتے ہیں کہ جو شخص روزانہ صبح و شام اس درُود شریف کو دس بار پڑھے گا تو پڑھتے ہی اللہ تعالےٰ اس کو اپنی بارگاہ میں قرب و حضوری عطا فرمائے گا۔ اور اس آدمی پر رحمتوں کا نزول اس قدر ہوگا کہ جس کا کوئی حساب نہ ہوگا۔ اللہ تعالےٰ اس کو ہر بدی سے محفوظ رکھے گا اور ہر مسئلہ جلد آسان ہو گا اور ہر مشکل غیب سے آسان ہو جائے گی۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ

اے اللہ درُود بھیج ہمارے سردار حضرت محمد صلے اللہ علیہ

السَّابِقِ لِلْخَلْقِ نُوْرُہٗ وَرَحْمَۃٍ

وسلم پر جن کا نوُر ساری مخلوق سے پہلے پیدا ہو

لِّلْعَالَمِیْنَ ظُھُوْرُہٗ عَدَدَ مَنْ

اور ان کا ظہور تمام کائنات کے لیے رحمت ٹھہرا شمار

مَّضٰی مِنْ خَلْقِكَ وَ مَنْ بَقِیَ

میں تمام اگلی اور پچھلی تیری مخلوق کے برابر اور ہر ایک نیک بخت

وَمَنْ سَعِدَ مِنْھُمْ وَمَنْ شَقِیَ

اور بد بخت کی گنتی کے برابر ایسا درُود جو

صَلٰوۃً تَسْتَغْرِقُ الْعَدَّ وَتُحِیْطُ

شمار میں نہ آسکے اور تمام حدود کا احاطہ کرے جس

بِهٖ الْحَدَّ صَلٰوۃً لَّا غَایَۃَ لَهَا وَ

درود کی نہ کوئی غایت ہو اور نہ انتہا اور

لَا مُنْتَهٰی وَلَا انْقِضَآءَ صَلٰوۃً

نہ اختتام ایسا درود جو

دَآئِمَۃً بِدَوَامِكَ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَ

ہمیشہ رہے تیرے دوام کے ساتھ اور ان کی اولاد

صَحْبِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا مِّثْلَ ذٰلِكَ

اور اصحاب پر اور اسی طرح ان پر خوب سلام نازل فرما

## درودِ غوثیہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا

اے اللہ ہمارے سردار و آقا مولیٰ حضرت

مُحَمَّدٍ مَّعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم جو جود و کرم کا خزینہ

وَعَلٰی اٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ ط

ہیں اور ان کی آل پر درود برکت اور سلام بھیج

## درود محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

یہ ایک ایسا درود شریف ہے جو ہر کام کے لیے ایک عجیب طاقت ہے۔ درود محمدی کے راز کو اب تک کوئی نہیں جان سکا۔

حضور پُر نور صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اُمت پر ایک نہیں، کروڑوں احسانات ہیں۔ بلکہ اس سے بھی زیادہ یہ کہ ہم بدکار گنہگار اور غافل ہو کر سُستی اور کاہلی کی زندگی بسر کر رہے ہیں۔ مگر حضور پُر نور صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ہر وقت درگاہِ ایزدی میں اپنی گنہگار امت کے بخشوانے کے لیے کوشاں ہیں ـــــ یہ دن میں ایک بار بھی یہ درود شریف پڑھ لیں، تو اللہ تعالےٰ کا وعدہ ہے کہ وہ دس مرتبہ پڑھنے والے پر رحمتیں نازل فرمائے گا۔ اس کے دس گناہ معاف فرمائے گا اور دس نیکیاں دے گا۔ ساتھ ساتھ اس کے دس درجات بلند فرمائے گا۔

آج تک اللہ تعالےٰ کے سوا کسی کو طاقت نہیں کہ اس درود شریف کے فوائد یا فضائل بیان کر سکے بلکہ اس درود شریف کو عارفانِ وقت نے "درود اعظم" کہہ کر پکارا ہے "

درودِ محمدی اللہ تعالےٰ کی بندوں پر نعمت ہے۔ اس درود شریف سے فائدہ اٹھایئے۔ اور اپنے گناہ بخشوا لیجئے۔

---

## درود محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم

عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ

اور حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی آل پر جو ہیں بندے

وَرَسُوْلِكَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ بِعَدَدِ

رسول نبی اُمّی اس مقدار میں کہ تعداد

اَنْفَاسِ الْخَلَائِقِ صَلٰوۃً دَائِمَۃً

ہو اتنی جتنی مخلوق سانس لیتی ہے درود اتنا جب

بِدَوَامِ خَلْقِ اللّٰہِ ط

تک قائم رہے اللہ کی مخلوق

محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

## حضور نبی کریم صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی زیارت کا نسخہ

(۱) جذب القلوب میں ہے کہ جو شخص پاکی اور طہارت کے ساتھ اس دُرود شریف کو کم از کم ۳۱۳ مرتبہ پڑھا کرے گا حق تعالےٰ خواب میں حضور نبی کریم صلّے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت پاک سے مشرف فرمائے گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ

وَسَلِّمْ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی لَہٗ ط

(۲) مَفاخرُ الاسلام میں ہے کہ جو کوئی جمعہ کے روز ہزار بار یہ دُرود شریف پڑھے گا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ نِ النَّبِیِّ

# الاُمّیِّ

تو حضور سرورِ کونین صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی زیارت پاک سے مشرف ہو گا۔ یا جنّت میں اپنی جگہ دیکھ لے گا۔ کم از کم پانچ جمعہ تک یہ عمل کرے

(۳) جامع التفاسیر میں کہ جو کوئی جمعہ کی شب کو دو ۲ رکعت نفل پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) کے بعد گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی اور گیارہ بار قل ھو اللہ احد پڑھے اور بعد از سلام ۱۰۰ سو بار یہ درود شریف پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ

الْاُمِّيِّ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلِّمْ

تو انشاء اللہ تعالےٰ تین جمعوں تک حضور پُر نور صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت پاک سے مشرف ہو گا۔

(۴) جمعہ کی شب کو دو رکعت نماز ادا کرے۔ ہر رکعت میں الحمد

شریف کے بعد ۲۵ مرتبہ قل ہُوَ اللّٰہ احد پڑھے اور سلام کے بعد ایک ہزار مرتبہ یہ درُود شریف پڑھے۔

صَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ۔

پانچ جمعوں کے اندر اندر انشاء اللّٰہ تعالٰے زیارت حضور پاک صلی اللّٰہ علیہ وآلہٖ وسلم نصیب ہو جائے گی۔

## درُود رضویہ

اعلٰحضرت امام اہلسنّت شاہ احمد رضا بریلوی رحمۃ اللّٰہ علیہ نے یہ درُود شریف ترتیب دیا ہے اس کی خوبی یہ ہے کہ تین مختصر درُودوں کو یکجا کر دیا گیا ہے۔ لہٰذا جو شخص ایک مرتبہ یہ درُود شریف پڑھے گا وہ حقیقتًا تین مرتبہ درُود پڑھنے کے ثواب کا حق دار ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَ

اے اللہ اپنے امی نبی پر درُود بھیج اور

اٰلِہٖ وَاَصۡحَابِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ

ان کی آل پر اور اصحاب پر اے اللہ سلامتی ہو

وَسَلَّمَ صَلٰوۃً وَّسَلَامًا عَلَیۡکَ

اللہ کے رسول آپ پر صلوٰۃ ہو

یَارَسُوۡلَ اللّٰہِ ط

اور سلام

# دُرُوۡد شفائے قلوب

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور رحم والا ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمۡ وَبَارِکۡ عَلٰی

اے اللہ درود بھیج ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر جو

سَیِّدِنَا وَمَوۡلٰنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ

دلوں کے طبیب اور ان کی دوا ہیں

الْقُلُوْبِ وَدَوَآئِهَا وَعَافِيَةِ

اور جسم کی عافیت اور ان کی شفا

الْاَبْدَانِ وَشِفَآئِهَا وَنُوْرِ الْاَبْصَارِ

ہیں اور آنکھوں کا نور

وَضِيَآئِهَا وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ دَآئِمًا

اور ان کی چمک ہیں اور آپ کی آل اور اصحاب پر ہمیشہ

اَبَدًا ط

ابدیت تک درود و سلام بھیج

درودِ شفا گیارہ بار پڑھ کر جس مریض پر دم کریں شفا ہو۔ پیٹ کے امراض میں پانی پر دم کر کے پلائیں۔ اختناق الرحم، بادِ گولا و دیگر ریاحی امراض، دردِ دل میں ہیرا ہینگ پر دم کر کے گیہوں برابر ایک چمچہ گرم پانی میں گھول کر مریض کو پلائیں۔ بیہوش مریض کی ناک میں بھی دو قطرے ڈالیں فوراً ہوش آجائے گا۔

# درُودِ مُقدّس

جو مسلمان خواہ مرد ہو یا عورت اس دُرود مقدس کو تعظیم و تکریم اور نیک عقیدہ کے ساتھ پڑھے گا اللہ تعالےٰ کے فضل سے اس کی تمام دینی، اُخروی اور دنیاوی حاجتیں، مقاصد اور مطالب پورے ہوں گے۔ اس دُرود مقدس کے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ خوب دل لگا کر اللہ تعالےٰ کے لیے وضو کرے، پاک اور صاف کپڑے خوشبو لگا کر پہنے۔ اس کے بعد مسجد میں یا کسی دوسری پاک اور صاف جگہ میں گیارہ بار دُرود مقدس قبلہ رُخ بیٹھ کر خضوع و خشوع کے ساتھ پڑھے اور اس کا ثواب سرورِ کائنات فخرِ موجودات سرورِ عالم، سیّدالانبیاء رسولِ خدا حضرت احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلّم کی رُوح اقدس کو بخشے۔ اس کے بعد جو نیک دُعا ہو اللہ تبارک تعالےٰ سے مانگے اللہ کے فضل سے اس کی دُعا بارگاہِ الٰہی میں مقبول ہو گی۔

درُود مقدّس پڑھنے سے پہلے تین بار مع بسم اللہ کے اسے پڑھیں۔ اس کے بعد درُود مقدّس پڑھیں۔

(دوسری طرف)



# القرآن الحکیم



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ

عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ

عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ

رَّحِيْمٌ ○ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ

اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ

وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○

صَدَقَ اللّٰهُ الْعَظِيْمُ ؕ

# دُرُودِ مُقَدَّس

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ○

يَا اِلٰهِیۡ بِحُرۡمَتِ اَقۡوَالِ سَيِّدِنَا

یا الٰہی بحرمت اقوال سردار

مُحَمَّدٍ وَّ اَفۡعَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

محمدؐ اور افعال سردار محمدؐ اور

اَحۡوَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اَصۡحَابِ

احوال سردار محمدؐ اور اصحاب

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيۡهِ

سردار محمدؐ صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَؕ يَا اِلٰهِیۡ بِحُرۡمَتِ بَدَنِ

وسلم یا الٰہی بحرمت بدن

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَطْنِ سَیِّدِنَا

سردار محمدؐ اور بطن سردار

مُحَمَّدٍ وَّبَرَکَتِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

محمدؐ اور برکت سردار محمدؐ اور

بَیْعَةِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَرَاءِ سَیِّدِنَا

بیعت سردار محمد اور براق سردار

مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمْ ط

محمد صلی اللہ علیہ وسلم

یَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ تَوَلُّدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے الٰہی بحرمت تولد سردار محمدؐ

وَّتَعَبُّدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّتَهَجُّدِ

اور تعبد سردار محمدؐ اور تہجد

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمْ

سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم

یَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ ثَنَاءِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے الٰہی بحرمت ثناءِ سردار محمدؐ

وَثَوَابِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّشَمَالِ

اور ثواب سردار محمدؐ اور شمال

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم

يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ جَلَالِ سَيِّدِنَا

اے الٰہی بحرمت جلال سردار

مُحَمَّدٍ وَّجَمَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

محمدؐ اور جمال سردار محمدؐ اور

جَلِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّوَجْهَةِ سَيِّدِنَا

جل (شان والا) سردار محمدؐ اور وجہۃ سردار

مُحَمَّدٍ وَّجَعْدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى

محمدؐ اور جعد (گیسو) سردار محمد صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ

اللہ علیہ وسلم اے الٰہی بحرمت

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّحُسْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سردار محمدؐ اور حسن سردار محمدؐ

وَحَسَنَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّحُرْمَةِ

اور حسنات سردار محمدؐ اور حرمت

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّحَالِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سردار محمدؐ اور حال سردار محمدؐ

وَحُلْيَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ

اور حلیہ سردار محمد صلی اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ سَيِّدِنَا

علیہ وسلم اے الٰہی بحرمت سردار

مُحَمَّدٍ وَّخُلُقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

محمدؐ اور خلق سردار محمدؐ اور

خَلْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّخُطْبَةِ سَيِّدِنَا

خلق سردار محمدؐ اور خطابت سردار

مُحَمَّدٍ وَّخَيْرَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى

محمدؐ اور خیرات سردار محمد صلی

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ

اللہ علیہ وسلم اے الٰہی بحرمت

دِيْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّدِيَانَةِ سَيِّدِنَا

دین سردار محمدؐ اور دیانت سردار

مُحَمَّدٍ وَّدَوْلَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

محمدؐ اور دولت سردار محمدؐ اور

دَرَجَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّدُعَاءِ

درجات سردار محمدؐ اور دعا

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ

سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم

يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ ذَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

اے الہی بحرمت ذات سردار محمدؐ اور

ذِكْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّذَوْقِ سَيِّدِنَا

ذکر سردار محمدؐ اور ذوق سردار

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِيْ

محمد صلے اللہ علیہ وسلم اے الہی

بِحُرْمَةِ رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّرَأْسِ

بحرمت روح سردار محمدؐ اور راس

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّرِزْقِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سردار محمدؐ اور رزق سردار محمدؐ

وَّرَفِیْقِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّرِضَآءِ سَیِّدِنَا

اور رفیق سردار محمدؐ اور رضاء سردار

مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَآ اِلٰھِیْ

محمد صلے اللہ علیہ وسلم اے الہی

بِحُرْمَۃِ زُھْدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّزَھَادَۃِ

بحرمت زہد سردار محمدؐ اور زہادۃ

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّزَھْرَۃِ سَیِّدِنَا

سردار محمدؐ اور زہرۃ سردار

مُحَمَّدٍ وَّزِیْنَۃِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی

محمدؐ اور زینت سردار محمد صلے

اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَآ اِلٰھِیْ بِحُرْمَۃِ

اللہ علیہ وسلم اے الہی بحرمت

سِیَادَۃِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّسَعَادَۃِ سَیِّدِنَا

سیادت سردار محمدؐ اور سعادت سردار

مُحَمَّدٍ وَّسُنَّةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّسِرِّ

محمدؐ اور سنت سردار محمدؐ اور سِتر

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّسَلَامِ سَيِّدِنَا

سردار محمدؐ اور سلام سردار

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ط

محمد صلی اللہ علیہ وسلم

يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ شَرْعِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

یا الٰہی بحرمت شرع سردار محمدؐ

وَّشَرَفِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّشَوْقِ

اور شرف سردار محمدؐ اور شوق

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّشَادِيْ سَيِّدِنَا

سردار محمدؐ اور شاد سردار

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ط

محمد صلے اللہ علیہ وسلم

يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ صِدْقِ سَيِّدِنَا

اے الٰہی بحرمت صدق سردار

مُحَمَّدٍ وَّصَومِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

محمد اور صوم سردار محمد اور

صَلَوٰاتِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّصَفَآءِ

صلوٰۃ سردار محمد اور صفاء

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمْ

سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم

یَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ ضِیَآءِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے الٰہی بحرمت ضیاء سردار محمد

وَّضَمِیْرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّضَحَآءِ

اور ضمیر سردار محمد اور ضحاء

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّضِیَافِ سَیِّدِنَا

سردار محمد اور ضیافت سردار

مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمْ یَا

محمد صلے اللہ علیہ وسلم اے

اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ طَلْعَةِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

الٰہی بحرمت طلعت سردار محمد

وَطَهَارَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّطُهْرِ

اور طہارۃ سردار محمدؐ اور طہر

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّطَرِيقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سردار محمدؐ اور طریق سردار محمدؐ

وَّطَوَافِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ

اور طواف سردار محمد صلے اللہ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ ظَاهِرِ

علیہ وسلم اے الٰہی بحرمت ظاہر

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّظُهْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سردار محمدؐ اور ظہر سردار محمدؐ

وَّظِلِّ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّظُهُوْرِ سَيِّدِنَا

اور ظل سردار محمدؐ اور ظہور سردار

مُحَمَّدٍ وَّظَفَرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى

محمدؐ اور ظفر سردار محمدؐ صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَةِ

اللہ علیہ وسلم اے الٰہی بحرمت

عِشْقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعِرْفَانِ سَيِّدِنَا

عشق سردار محمد اور عرفان سردار

مُحَمَّدٍ وَّعِلْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعُلُقِ

محمد اور علم سردار محمد اور علق

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَوْنِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سردار محمد اور عون سردار محمد

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اِلٰهِي

صلے اللہ علیہ وسلم اے الٰہی

بِحُرْمَةِ غُرْبَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّغَارِ

بحرمت غربت سردار محمد اور غار

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّغَزِيْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سردار محمد اور عزیر سردار محمد

وَّغَيْرَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّغَنِيْمَةِ سَيِّدِنَا

اور غیرت سردار محمد اور غنیمت سردار

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اِلٰهِي

محمد صلے اللہ علیہ وسلم اے الٰہی

بِحُرْمَةِ قُرْبِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّقَدْرِ

بحرمت قرب سردار محمدؐ اور قدر

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّقَنَاعَةِ وَقُوَّةِ سَيِّدِنَا

سردار محمدؐ اور قناعت اور قوت سردار

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِي

محمد صلے اللہ علیہ وسلم اے الہٰی

بِحُرْمَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّفَقْرِ سَيِّدِنَا

بحرمت سردار محمدؐ اور فقر سردار

مُحَمَّدٍ وَّفِرَاقِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

محمدؐ اور فراق سردار محمدؐ اور

فَضْلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّفَضِيْلَةِ

فضل سردار محمدؐ اور فضیلت

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ

سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم

يَا اِلٰهِي بِحُرْمَةِ كَلَامِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے الہٰی بحرمت کلام سردار محمدؐ

وَكَشْفِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّكِيَاسَةِ سَيِّدِنَا

اور کشف سردار محمدؐ اور کیاست سردار

مُحَمَّدٍ وَّكِتَابَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّكُنْيَةِ

محمدؐ اور کتابت سردار محمدؐ اور کنیت

سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ

سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم

يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَةِ لَيْلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے الٰہی بحرمت لیل سردار محمدؐ

وَّلِقَاءِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّلِيَاقَةِ سَيِّدِنَا

اور لقاءِ سردار محمد اور لیاقت سردار

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ يَا اِلٰهِىْ

محمد صلے اللہ علیہ وسلم اے الٰہی

بِحُرْمَةِ مِعْرَاجِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

بحرمت معراج سردار محمدؐ اور

مُجَاهِدَاتِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

مجاہدات سردار محمدؐ اور

مُشَاهِدَاتِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّمُلَاحِظِ

مشاہدات سردار محمد اور ملاحظ

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ مَسَاحَةِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سردار محمد اور مساحت سردار محمد

صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ

صلی اللہ علیہ وسلم اے الٰہی بحرمت

نُوْرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ نَوَالِ سَیِّدِنَا

نور سردار محمد اور نوال سردار

مُحَمَّدٍ وَّنَصِیْرِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّنَفِیْرِ

محمد اور نصیر سردار محمد اور نفیر

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم

یَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ وَدُوْدِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اے الٰہی بحرمت ودود سردار محمد

وَّوَقَاءِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ وُجُوْدِ سَیِّدِنَا

اور وقاء سردار محمد اور وجود سردار

مُحَمَّدٍ وَّ وَدِيعَةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى

محمدؐ اور ودیعت سردار محمد صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اِلٰهِي بِحُرْمَةِ

اللہ علیہ وسلم اے الٰہی بحرمت

هِمَّةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ هِدَايَةِ سَيِّدِنَا

ہمت سردار محمدؐ اور ہدایت سردار

مُحَمَّدٍ وَّ هَدِيَّةِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى

محمدؐ اور ہدیتہ سردار محمد صلے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اِلٰهِي بِحُرْمَةِ

اللہ علیہ وسلم اے الٰہی بحرمت

يُتْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ يُسْرِ سَيِّدِنَا

یتیم سردار محمدؐ اور یُسر سردار

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَآ

محمد صلے اللہ علیہ وسلم نہیں

اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى

ہے کوئی معبود مگر اللہ محمد اللہ کے رسول ہیں صلی

اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلَّمَ

اللہ علیہ اور آلؑ آپکی اور صحابہؓ پر سلام ہو

بِعَدَدِ مَا ھُوَ الْمَکْتُوْبُ فِی اللَّوْحِ وَ

بعدد اس تعداد کے مطابق جو لوح و

الْقَلَمِ فِیْ کُلِّ یَوْمٍ وَّلَیْلَۃٍ وَّسَاعَۃٍ

قلم میں لکھی ہوئی ہے ہر دن اور رات اور ہر ساعت

وَّنَفَسٍ وَّمَحْیَا اَلْفَ اَلْفَ مِئَۃِ اَلْفَ

اور سانس میں اور دس کروڑ مرتبہ یوم

مَرَّۃٍ اِلٰی یَوْمِ الْعِلْمِ اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ

علم یعنی قیامت تک آگاہ ہو کہ اللہ تعالٰے کے

اللّٰہِ لَاخَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ○

دوستوں پر نہ تو کوئی خوف طاری ہوگا اور نہ ہی وہ غمزدہ

بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ○

ہوں گے۔ تیری رحمت کے ساتھ اے سب سے زیادہ رحم کرنے والے



# درودِ خضری

یہ درود شریف الفاظ کے لحاظ سے بہت مختصر ہے لیکن معنی کے لحاظ سے بہت جامع ہے یہ اولیاءِ اکرام کا اکثر معمول ہے۔ سکونِ قلب کی دولت سے مالا مال جاتا ہے۔ یہ درود شریف نقشبندیہ سلسلہ کا معمول ہے۔

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى حَبِيْبِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَ

اے اللہ اپنے حبیب صلے اللہ علیہ وسلم اور آپ کی آل اور

اَصْحَابِهٖ وَسَلَّمْ ط

ان کے اصحاب پر سلام اور درود بھیج

# درود نعمت عظمیٰ

اس درود شریف کے پڑھنے سے انسان کے گناہ مٹ جاتے ہیں اور دلی خواہشات پوری ہوتی ہیں قلب و روح کو تروتازگی ملتی ہے۔ دلی حاجات پوری ہوتی ہیں۔ اس درود شریف کو ہر نماز کے بعد ایک بار ضرور پڑھیے فیوض و برکات کی نعمتوں سے مالا مال ہوگے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آ

اے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم اور سردار

لِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اَصْحَابِ

محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی آل پر اور سیدنا محمد صلے اللہ علیہ وسلم

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ ط

کے صحابہ پر درود برکت اور سلام بھیج

## درود امام بوصیری رض

یہ درود امام بوصیری کے قصیدہ بردہ شریف کا نچوڑ ہے۔ بے پناہ دینی و دنیوی فوائد ہیں اس کے پڑھنے والے کی دس نیکیاں لکھ دیتا ہے اس کے دس درجے بلند کر دیتا ہے اور دس گناہ مٹا دیتا ہے۔

مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَآئِمًا اَبَدًا

اے میرے مولا تو اپنے حبیب پر ہمیشہ ہمیشہ درود

عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّھِمِ

سلام بھیج جو تیری مخلوق میں سب سے بہتر ہیں

یَارَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَآئِمًا اَبَدًا

اے پروردگار تو اپنے حبیب لبیب پر ہمیشہ ہمیشہ درود و سلام

عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّهِمِ

بھیج جو تیری مخلوق میں سب سے اچھے ہیں

# درود مستجاب الدعوات

یہ درود تنگ دستی اور مفلسی دور کرنے کی نیت سے پڑھے تو اللہ تعالےٰ اُسے اپنے حفظ و امان میں رکھے گا۔ عظیم نعمتوں سے مالا مال فرمائے گا۔ روزانہ کم از کم گیارہ سو دفعہ پڑھا جائے۔ تو حضرت محمد صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوگا۔ روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھنے سے دینی و دنیوی نعمتوں سے مالا مال ہوگا۔

صَلَّی اللّٰهُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْکَرِیْمِ وَ

اے اللہ اپنے اُمّی کریم نبی پر اور ان کی آل پر اور

عَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمْ ط

ان کے صحابہ پر رحمت اور سلامتی نازل فرما

# درودِ مجتبیٰ

یہ دُرود اکثر تہجّد کے وقت ایک ہزار مرتبہ پڑھنے سے دلی مراد پُوری ہو گی۔ اور دینی و دنیاوی نعمتوں سے مالامال ہو گا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی حَبِیْبِكَ

اے اللہ درود بھیج اور برکت بھیج اپنے مقبول

الْمُجْتَبٰی وَرَسُوْلِكَ الْمُرْتَضٰی وَعَلٰٓی

حبیبؐ پر اور اپنے برگزیدہ رسُول پر اور آپ

اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

کی آل پر اور تمام اصحاب پر

# درودِ تعلّق

حضور صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ وہ شخص مجھے بہت پسند ہے جو مجھ پر کثرت سے دُرود شریف پڑھے۔ وہ حضُور کی نگاہ پُرانور کی بدولت ظاہری اور باطنی طور پر پاکیزہ ہو جائے گا۔ اور قیامت کے روز حضُور کے ساتھ ہو گا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی رَسُوْلِكَ

اے اللہ درُود سلام اور برکت بھیج اپنے رسول رحمت العالمین

الْمَبْعُوْثِ رَحْمَةً لِّلْعَالَمِیْنَ وَعَلٰی

پر جو مبعوث کیے گئے اور آپ کی آل

اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ ط

اور صحابہ پر بھی

## درُود کشف

اس درُود شریف کے پڑھنے سے باطنی اور پوشیدہ راز کھل جائیں گے اس کو پڑھنے سے اللہ پاک اس پر رحمت کی بارش کردے گا۔ اور اس کے گناہ معاف کردے گا۔ اس کے رزق مال و دولت میں خیر و برکت ہوگی۔ اس کا خاتمہ بالایمان ہوگا۔ قیامت کے روز اسے آپؐ کی شفاعت نصیب ہوگی۔

صَلَّی اللّٰهُ عَلٰی نَبِیِّ الرَّحْمَةِ شَفِیْعِ

اے اللہ اپنے نبیؐ رحمت کی شفاعت کرنے والے

الْاُمَّةِ کَاشِفِ الْغُمَّةِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَ

اور پوشیدہ بھیدوں کے کھولنے والے پر اور ان کی آلؐ اور

اَصۡحَابِہٖ وَبَارِكۡ وَسَلِّمۡ ط

اصحاب پر درود برکت اور سلام بھیج

# درود حل المشکلات

یہ درود شریف تمام مشکلات کو حل کر دیتا ہے۔ اس کے پڑھنے کا طریقہ یہ ہے۔ کہ عشاء کی نماز کے بعد دو رکعت نماز نفل پڑھے پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد قل یاایہا الکفرون اور دوسری رکعت میں الحمد شریف کے بعد سورہ قل ھو اللہ پڑھیں اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ یہ درود شریف پڑھ کر دعا کریں قبول و منظور ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمۡ وَبَارِكۡ عَلٰى سَيِّدِنَا

اے اللہ ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام

مُحَمَّدٍ قَدۡ ضَاقَتۡ حِيۡلَتِىۡ اَدۡرِكۡنِىۡ

اور برکت بھیج یا رسول اللہ میری سفارش کیجئے میرا حیلہ اور

يَا رَسُوۡلَ اللّٰهِ

کوشش تنگ آچکے ہیں

# درود عالی

یہ درود شریف آپ کی دینی و دنیاوی حاجات کو پورا کرنے کا اکسیر تحفہ ہے۔ فتح و نصرت کا بہترین نسخہ ہے۔ ہر روز تہجد کی نماز کے بعد سات سو مرتبہ پڑھے۔ دلی مراد پوری ہوگی۔ مقدمہ میں کامیابی ہوگی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى

اے اللہ درود و سلام اور برکت عطا فرما

سَيِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ

ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم نبی امی

اَلْحَبِيْبِ عَالِى الْقَدْرِ عَظِيْمِ الْجَاهِ

جو تیرا حبیب عالی قدر عظیم مرتبے والا ہے

وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ ؕ

اور آپ کی آل اور صحابہ پر سلامتی عطا فرما

اس درود شریف کو ہر جمعرات اور جمعہ کی رات کو کم از کم ایک مرتبہ ہی پڑھے گا، حضور صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوگا۔

# درود کمالیہ

صوفیائے کرام اس درود کمالیہ کو بہت پسند فرماتے ہیں۔ اللہ کا مقبول بندہ بننے کے لیے اسے دس مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھنا چاہیے تمام روحانی اسرار کھل جائیں گے۔ بے پناہ ثواب ہوگا۔ کسی قسم کی بیماری ہو شفا پائے گا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا

اے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم نبی کامل پر

مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ الْكَامِلِ وَعَلٰى اٰلِهٖ

اور آپ کی آلؓ پر درود سلام اور برکتیں بھیج

كَمَالًا لِّا نِهَايَةَ لِكَمَالِكَ وَ

ایسی جیسی کہ تیرے کمال کی انتہا نہیں اور نبی پاک

عَدَدَ كَمَالِهٖ ؕ

کے کمال کا شمار نہیں

نسیان کی بیماری کے لیے اکثر پڑھا کریں۔

# دُرودِ قطبؒ

اسے پڑھنے سے بہت سے اسرار کا انکشاف ہوتا ہے۔ حضرت احمد بدویؒ کا یہ دُرود انوارِ الٰہی کے حصول کا سبب ہے۔ جو شخص چالیس دن تک روزانہ ایک سو بار اس دُرود پاک کو پڑھے تو اسے بے پناہ انوارات الٰہیہ کا فائدہ ہوگا۔ رزق میں اضافہ ہوگا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَسِرِّ

یا الٰہی نور الانوار اور اسراروں کے راز کھولنے والے

الْاَسْرَارِ وَتِرْیَاقِ الْاَغْیَارِ سَیِّدِنَا

اور اغیار کے تریاق سیّدنا محمد صلے اللہ علیہ

مُحَمَّدِنِ الْمُخْتَارِ وَاٰلِہِ الْاَطْھَارِ وَ

وسلم اور ان کی آل اطہار اور

اَصْحَابِہِ الْاَخْیَارِ عَدَدَ نِعَمِ اللّٰہِ

اور ان کے اچھے صحابہ پر رحمت نازل فرما اللہ کی

وَاَفْضَالِہٖ ط

بے پناہ نعمت اور فضل عطا ہو

# درودِ نوری

جو شخص اس درود شریف کو کثرت سے پڑھے گا تو وہ اسرارِ الٰہی کے مخفی اثرات سے نورانی تجلیات کا فیض یاب ہوگا دل روشن ہوگا۔ اللہ کی بہت رحمت ہوگی اس کے پڑھنے سے کئی قسم کی امراض سے محفوظ رہے گا اپنے نفس کی اصلاح کے لیے اس درود شریف کو بعد نماز فجر ۷ مرتبہ پڑھنا بہت مفید ہے۔

---

يَا نُوْرُ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُّوْرِ

اے نور درود بھیج ہمارے سردار محمد صلے اللہ علیہ وسلم پر جو

الْاَنْوَارِ وَسِرِّ الْاَسْرَارِ وَسَيِّدِ الْاَبْرَارِ

نوروں کا نور ہے جو اسراروں کا سر ہے اور ابراروں کا سردار

وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهِ الْمُنَوَّرِيْنَ وَبَارِكْ

ہے اور ان کی آل اور صحابہؓ پر جو منور ہیں اور برکت

وَسَلِّمْ اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ بِهَا سِرِّيْ وَسَرِيْرَتِيْ

سلام بھیج اے اللہ منور کر دے میری روح اور جسم کو

وَبَصَرِیْ وَبَصِیْرَتِیْ وَدُنْیَایَ وَ

اور میری آنکھوں کو اور میری بصیرت کو اور میرے دین اور

اَھْلِیْ وَعِیَالِیْ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَۃِ ط

دنیا کو اور میرے اہل و عیال کو روز قیامت تک

# دُرُوْدِ نَقْشَبَنْدِیَہ

یہ درود سلسلہ نقشبندیہ میں پڑھا جاتا ہے اس کے پڑھنے سے بے پناہ فیوض و برکات حاصل ہوتے ہیں۔ تزکیۂ نفس کے لیے نہایت مجرب نسخہ ہے۔ تسخیر خلق کی نیت سے ۱۱۱ بار پڑھے تو دنیا اس کے لیے مسخر ہو جائے گی۔

اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْئَلُکَ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی

اے اللہ ہم تجھ سے التجا کرتے ہیں کہ ہمارے

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نِبْرَاسِ الْاَنْبِیَآءِ وَ

سردار انبیاء کے روشن چراغ محمد صلے اللہ علیہ وسلم اور

نَیِّرِ الْاَوْلِیَآءِ وَزِبْرِقَانِ الْاَصْفِیَآءِ

اولیاء کے آفتاب اور برگزیدہ بندوں کے ماہ درخشاں

وَالْاِكْرَامِ وَالْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِىْ لَمْ يَلِدْ

وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

يَاحَىُّ يَاقَيُّوْمُ ۝ فِىْ دَيْمُوْمِيَّةِ مُلْكِهٖ

وَبَقَآئِهٖ ۝ يَاحَىُّ مُحْىِ الْمَوْتٰى يَاحَىُّ ۝

يَامُمِيْتَ الْاَحْيَآءِ ۝ يَاوَارِثَ الْاَرْضِ

وَالسَّمَآءِ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ

الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَىُّ الْقَيُّوْمُ ط لَا

تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا فِى

السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ مَنْ ذَا

الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ یَعْلَمُ
مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا
یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا
شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ
وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ
الْعَظِیْمُ ۝ اَللّٰهُمَّ اِنِّیْۤ اَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ
الْاَعْظَمِ ۝ الْاَجَلِّ الْاَكْرَمِ الْاَعَزِّ
الَّذِیْ اِذَا دُعِیْتَ بِهٖ اَجَبْتَهٗ ۝ وَ
اِذَا سُئِلْتَ بِهٖ اَعْطَیْتَهٗ یَا نُوْرُ ۝

يَا مُدَبِّرَ الْأُمُورِ ۝ يَا عَالِمًا بِمَا فِي

الصُّدُورِ ۝ يَا رَقِيبُ ۝ يَا مُجِيبُ ۝

يَا سَمِيعَ الدُّعَآءِ يَا لَطِيفًا لِمَا تَشَآءُ ۝

يَا رَءُوفُ ۝ يَا عَطُوفُ ۝ يَا حَلِيمُ ۝

يَا كَبِيرُ ۝ يَا عَظِيمُ ۝ يَآ اَللّٰهُ ۝ يَا رَحْمٰنُ ۝

يَا رَحِيمُ ۝ يَا عَلِيمُ ۝ يَا ذَا الْجَلَالِ

وَالْإِكْرَامِ ۝ يَا كٓهٰيٰعٓصٓ ۝ يَا

حٰمٓعٓسٓقٓ طٰهٰ يٰسٓ ۝ يَا مَلِكِ يَوْمِ

الدِّينِ ۝ إِيَّاكَ نَعْبُدُ وَإِيَّاكَ

نَسْتَعِيْنُ ○ اَلَآ اِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ
الْاُمُوْرِ ○ بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ
وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ وَسَيِّدِ
رُسُلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ
اَجْمَعِيْنَ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا
كَثِيْرًا ○

# اسنادِ اورادِ فتحیہّ

## خواص و فضائل اور فوائد



حضرت امیر کبیر سید علی ہمدانی قدس سرّہ العزیز نے فرمایا ہے کہ میں نے اوراد فتحیہ شریفہ کو چار سو اولیاء سے جمع کیا ہے۔ اور بعد جمع کے متفکر ہوا کہ نام کیا رکھا جاوے۔ اسی اثنا میں جب کہ مکہ معظمہ پہنچا تو سرورِ دو عالم صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلّم نے فرمایا خُذْ ھٰذَا الْفَتْحِیَّۃَ۔ یعنی لے اس فتحیہّ کو۔ جب لے کر دیکھنے لگا تو مجموعہ مذکور پایا۔ جب کہ مدینہ منوّرہ حاضر ہوا تو جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ و آلہٖ وسلم دوبارہ جلوہ گر ہوئے اور اُس کا نام اوراد فتحیہّ آپ نے خود رکھا۔ بعد اس کے کشمیر میں جب پہنچا تو اس خطّہ کے لوگوں کو بتلایا اور انھوں نے اُس کو ہمیشہ ورد رکھا۔ اس لیے ان پر خدائے پاک جل شانہ نے فتوحات ظاہری و باطنی کھول دیئے۔

ختحہ : حضرت شیخ عماد الدین شیخ فضل اللہ قدس سرّہٗ

کہ ایک حلفائے خاندان کبرویہ سے ہیں۔ فرماتے ہیں کہ بندہ ناچیز ایک دن حلقہ اوراد فتحیہ شریفہ میں اپنے مرشد علیہ الرحمۃ کے پاس حاضر تھا۔ ناگہاں اس دریائے عرفان سے گھبراہٹ کی آواز اور ہیبت ناک حالت ظاہر ہوئی۔ جب اُس کا سبب پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا۔ یہ اوراد فتحیہ شریفہ کے فتوحات ہیں۔ کہ ایک گروہ ملائکہ سے اوراد فتحیہ شریفہ کے کلمات پر معین ہیں اوراد فتحیہ شریفہ کے پڑھنے والوں کے ساتھ پڑھتے ہیں۔ اور اس کے فتوحات بطور امداد قاریوں کو پہنچتے ہیں۔

**فتحہ** ۔ حضرت مخدوم شیخ حمزہ قدس سرہ دن رات میں دو دفعہ اوراد فتحیہ شریفہ کو کمال ذوق و شوق کے ساتھ پڑھتے تھے۔ بعد فجر اور عشاء کے۔ اور بعض اوقات کئی جگہ میں ایک بڑی عجیب حالت کے ساتھ کھڑے ہو جایا کرتے تھے۔ اور فرماتے تھے چار سو اولیاء کبار کے ارواح طیبہ قدس اللہ اسراہم حاضر ہو کر پڑھنے میں میرے ساتھ متفق ہوتے ہیں۔ میں ان کی تعظیم کے لیے کھڑا ہو جاتا ہوں۔

**فتحہ**:۔ جناب سیادت پناہ حضرت امیر کبیر قدس سرہٗ جب کہ کشمیر سے چلے گئے تو اس خطہ کے رہنے والوں کے لیے فیوض حلقہ اوراد شریفہ چھوڑ گئے۔ اور وہ لوگ آواز بلند کے ساتھ پڑھتے تھے اور ذوق و شوق پاتے تھے۔ جبکہ سید احمد کرمانی قدس سرہٗ کشمیر میں

آئے۔ اور لوگوں کو دیکھا کہ آواز بلند کے ساتھ پڑھتے ہیں تو فرمایا کہ یہ بات خالی ریا سے نہیں اور لوگوں کو جہر کرنے سے روک دیا۔ تو خواہ مخواہ اکثر لوگوں نے پڑھنا چھوڑ دیا۔ پھر جب راستہ بارہ مُولا سے کشمیر کو لوٹے۔ چند مدت کے بعد تو اپنا کاک مرگ واقعہ میں دیکھا کہ سیادت پناہ حضرت امیر کبیر قدس سرہٗ ہاتھ مبارک میں نیزہ پکڑا ہُوا آئے ہیں اور وہ نیزہ آپ نے اُن کو دے دیا۔ حضرت سیّد احمد کرمانی قدس سرہٗ نے عرض کی یا حضرت مجھ سے کیا قصور ہو گیا ہے، آپ نے فرمایا کہ تو اعلائے کلمۃ اللہ سے کیوں مانع ہو گیا ہے بعدہ جب کشمیر میں پہنچے تو کوچہ بکوچہ گردش کر کے لوگوں کو جہر پر بڑی رغبت دی۔ اور آپ بھی اوراد فتحیہ شریفہ کو بڑے جہر سے پڑھنے لگے۔

**فتحہ:** جناب سیادت پناہ حضرت امیر قدس سرہٗ اپنی کتاب اسرار یہ میں فرماتے ہیں۔ جب کہ میں مدینہ منورہ پہنچا اور روبرو روضہ مطہرہ ہو کر سلام عرض کیا تو جواب سلام حضور مبارک نبوی صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے پایا۔ اسی اثناء میں مجھے ایک قسم کی بیخودی آ گئی۔ اور دیکھا کہ حضرت صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک گروہ صحابہ کرام کے ساتھ تشریف رکھتے ہیں۔ اور میں نے سلام عرض کیا آپ نے مجھے پاس

بلاکر ایک بڑا مکتوب عطا فرمایا۔ جب میں نے اس کو کھولا تو وہی چار سو اولیاء اللہ کے کلمات تھے۔ بعد اس کے ترتیب نہیں جانتا تھا۔ جبکہ ترتیب معلوم ہو گئی۔ تو متفکر ہوا کہ آیا جہراً پڑھنا چاہیئے یا خُفیہ۔ اسی اثناء میں دیکھتا ہوں کہ ایک گروہ گول حلقہ بنا کر بیٹھے ہوئے ہیں اور بڑی عمدہ خوش آواز سے اسی اوراد شریف کو پڑھ رہے ہیں۔ بعد اس کے حضرت رسول اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے میری طرف متوجہ ہو کر فرمایا کہ اسی طرح پڑھنا چاہیے۔ اور یہ اوراد میں نے اگرچہ ابتدائً چار سو اولیاء اللہ کاملین مکملین سے پائے ہیں۔ لیکن آخر دو بار مجھے رسول اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بلا واسطہ خود عطا فرما کر جہراً پڑھنے کا ارشاد فرمایا ہے اس وقت سے اُس کا اُونچا پڑھنا شروع ہے۔

**فتحہ:۔** دوسری علامت مقبول ہونے اوراد شریف کی یہ ہے کہ حضرت سیادت پناہ امیر کبیر قدس سرّہٗ فرماتے کہ جب میں سیر تمام روئے زمین آباد سے فارغ ہوا اور اپنے اصلی وطن ہمدان میں پہنچا۔ ناگاہ ایک رات وقت سحر حضرت خضر علیہ السلام بندہ پر جلوہ گر ہوئے اور اوراد شریف میرے ہاتھ سے لیکر غائب ہو گئے جب لوٹے تو فرمایا کہ اے سید علی اس اوراد میں چند کلمات اور شامل کرنے مناسب

تھے تاکہ نہایت کمال کو پہنچ جائے۔ اس لیے میں نے اُن کو اپنے خط سے لکھ دیا ہے اور نام اس کا عالم غیب سے اوراد فتحیہ رکھا گیا ہے۔ آپ اپنے مریدوں اور معتقدوں کو کہو کہ اسی نام سے پکارا کریں۔ جبکہ حضرت خضر علیہ السلام غائب ہو گئے میں نے اوراد فتحیہ کو کھول کر دیکھا تو چودہ جگہ میں وہ کلمات خط سبز کے ساتھ لکھی ہوئے پائے۔

**فتحہ:۔** اور جاننا چاہیئے کہ پڑھنا اوراد شریف کا جتنا ادب کے ساتھ ہو۔ اتنا ہی زیادہ مفید ہے۔ راقم حروف نے ایک دن پڑھنے کے وقت حفاظت ادب نہ کی۔ جناب سیادت پناہ حضرت امیر کبیر قدس سرہٗ جلوہ نما ہوئے اور فرمایا کہ اوراد شریف کو بے ادبانہ مت پڑھو ہمارے دوستوں میں سے ایک کے دل میں آیا کہ ہر ورد کا اجابت دعا کے لیے ایک عدد مقرر ہے تو اوراد فتحیہ کا کیا عدد ہے۔ حضرت سیادت پناہ قدس سرہٗ کو واقعہ میں دیکھا کہ فرماتے ہیں۔ کہ ہزار دفعہ مقبول ہونے دعا کے لیے میں نے آزمائی ہے۔ لیکن جو کوئی پورے ادب سے پڑھے گا۔ خدا تعالےٰ اُس کی دُعا قبول فرمائے گا۔ اور ضروری جاننا چاہیئے کہ اوراد شریف پڑھنے کے لیے بارہ شرطیں ہیں۔ چھ داخل اور چھ خارج لیکن خارج یہ ہیں۔ کہ خوش آواز سے پڑھے۔

(۱) معانی کو سمجھے (۲) کمال عاجزی سے پڑھے (۳) گروہ پڑھنے والے کا حلقہ گول ہو۔ (۴) اسمائے حسنیٰ کو سر جھکا کر پڑھے (۵) ہاتھ اٹھانے وقت درود شریف کے ساتھ پڑھے چھ اور داخل یہ ہیں۔ (۱) پاکیزگی نفس کی۔ (۲) استغفار ساتھ کمال عجز کے (۳) تسبیح و تحمید (۴) تکبیر (۵) تہلیل (۶) تسلیمات

الٰہی بنام امیر کبیر
بہ بخشائے گناہ صغیر کبیر

## اسناد اوراد فتحیہ از حضرت شاہ ولی اللہ محدث رحمۃ اللہ علیہ

جناب زبدۂ مفسرین و قدوۂ محدثین حضرت مولنا شاہ ولی اللہ صاحب دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی تصنیف کردہ کتاب انتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ صفحہ ۱۲۵ میں لکھا ہے کہ یہ اوراد شریف ایک ہزار چار سو ولی اللہ کامل کی کلام کا مجموعہ ہے اور جو حضورِ قلب کے ساتھ اپنے اوپر لازم کرے اس کی برکت اور صفائی مشاہدہ کرے گا اور ایک ہزار چار سو ولی کی ولایت سے حصہ پاوے گا۔ حضرت امیر کبیر جامع اوراد فتحیہ نے تین دفعہ تمام روئے زمین کا سیر کیا اور ۱۴۰۰ ولی کامل کی ملاقات سے مشرف ہوئے

اور رخصت کے وقت ہر ایک سے دعا اور رقعہ کی التماس کرتے تمام رقعے اور وہ ذکر جو اُن کے دل سے بے اختیار جاری ہوتے تھے۔ اُن کو اپنے جامہ پر مرقع کر لیتے تھے۔ اور آپ ہی سے منقول ہے کہ جب میں بارہویں دفعہ کعبہ شریف کی زیارت کو گیا۔ اور مسجد اقصیٰ میں پہنچا تو خواب میں دیکھا کہ سرورِ کائنات صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم میری طرف تشریف لا رہے ہیں میں بھی آگے بڑھا اور سلام کیا، آپ نے فرمایا۔ خُذْ هٰذِهِ الْفَتْحِيَّةَ" (اس فتحیہ کو پکڑ لے) جب میں نے لیکر دیکھا۔ تو بعینہٖ وہی اَوراد تھے۔ جو پہلے اولیاء کرام سے مجھے ملے تھے اس واسطے تبرکاً وتیمناً اس کا نام اوراد فتحیہ" رکھا۔

محمد اسلم خوشنویس (منصور والی)

# اَوْرَادِ حَضَرَاتِ قَادِرِيَّة
# عَلَيْهِمُ الرَّحْمَةُ وَالتَّحِيَّةُ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

اَسْتَغْفِرُاللّٰهَ الْعَظِيْمَ ○ تین بار

الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَالْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ط

وَاَتُوْبُ اِلَیْهِ وَاَسْئَلُهُ التَّوْبَةَ

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ السَّلَامُ

وَاِلَیْكَ یَرْجِعُ السَّلَامُ حَیِّنَا رَبَّنَا

بِالسَّلَامِ وَاَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ
تَبَارَكْتَ رَبَّنَا وَتَعَالَيْتَ يَاذَالْجَلَالِ
وَالْاِكْرَامِ ○ اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا
يُّوَافِىْ نِعَمَكَ وَيُكَافِىْ مَزِيْدَ كَرَمِكَ
اَحْمَدُكَ بِجَمِيْعِ مَحَامِدِكَ مَا
عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا لَمْ اَعْلَمْ وَعَلٰى
جَمِيْعِ نِعَمِكَ مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَا
لَمْ اَعْلَمْ وَعَلٰى كُلِّ حَالٍ ط يَا مُحَوِّلَ
الْحَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰى اَحْسَنِ

الْحَالِ بِحَقِّ اَفْضَلِ الْمَقَالِ ○

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ○ الرَّحْمٰنِ

الرَّحِیْمِ ○ مَالِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ○

اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ○

اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ○

صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ

غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا

الضَّآلِّيْنَ ○ اٰمِيْنَ ○ وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ

وَّاحِدٌ ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ

الرَّحِيْمُ ○ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا

نَوْمٌ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي

الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗ

اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ

وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ

مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا

وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

الٓمّٓ ۝ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۝

نَزَّلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا

لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ وَاَنْزَلَ التَّوْرٰىةَ

وَالْاِنْجِيْلَ مِنْ قَبْلُ هُدًى لِّلنَّاسِ

وَاَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ۚ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا

الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ

الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ؕ وَنَحْنُ نَشْهَدُ بِمَا

شَهِدَ اللّٰهُ بِهٖ وَنَسْتَوْدِعُ اللّٰهَ هٰذِهِ

الشَّهَادَةَ وَهِيَ لَنَا عِنْدَ اللّٰهِ وَدِيْعَةٌ ؕ

اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ قُلِ

اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ

مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ

تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ

مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ؕ اِنَّكَ عَلٰى

كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ۝ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِى

النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِى الَّيْلِ وَ

تُخْرِجُ الْحَىَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ

الْمَيِّتَ مِنَ الْحَىِّ ط وَتَرْزُقُ مَنْ

تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝ اَللّٰهُمَّ اَرِنَا

لِقَآئَكَ الْكَرِيْمِ بِلَا حِسَابٍ وَّلَا عَذَابٍ ۝

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ

اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ مِنْ كُلِّ كَبِيْرٍ ۝

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلٰى

النَّبِيِّ ط يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا

عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ط اَللّٰهُمَّ صَلِّ

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ سَيِّدِنَا

مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَحَبِيْبِكَ وَنَبِيِّكَ

وَرَسُوْلِكَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ

وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ عَلَيْهِمْ

رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْ اَصْحٰبِ رَسُوْلِ

اللّٰهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ ○

رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ

الْعَلِيْمُ ○ سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ

عَمَّا يَصِفُوْنَ ○ وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ○

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ○ اَللّٰهُمَّ

اٰتِنَا خَيْرَ الدُّنْيَا وَخَيْرَ الْاٰخِرَةِ ط

وَاصْرِفْ عَنَّا شَرَّ الدُّنْيَا وَشَرَّ يَوْمِ

الْاٰخِرَةِ ط يَا اِلٰهَ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ

يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ ○ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ○

بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ○

(سہ بار)

# اَوْرَادِ حَضَرَاتِ کُبْرَوِیَّۃ
# عَلَیْہِمُ الرَّحْمَۃُ وَالتَّحِیَّۃُ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ ○ سہ بار اَلَّذِیْ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ وَ اَتُوْبُ

اِلَیْہِ وَ اَسْئَلُہُ التَّوْبَۃَ ط اَللّٰھُمَّ اَنْتَ

السَّلَامُ وَ مِنْکَ السَّلَامُ وَ اِلَیْکَ

یَرْجِعُ السَّلَامُ حَیِّنَا رَبَّنَا بِالسَّلَامِ

وَاَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ تَبَارَكْتَ رَبَّنَا

وَتَعَالَيْتَ يَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ○

اَللّٰهُمَّ لَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا يُّوَافِيْ

نِعَمَكَ وَيُكَافِئُ مَزِيْدَ كَرَمِكَ اَحْمَدُكَ

بِجَمِيْعِ مَحَامِدِكَ مَا عَلِمْتُ مِنْهَا وَ

مَالَمْ اَعْلَمْ وَعَلٰى جَمِيْعِ نِعَمِكَ مَا

عَلِمْتُ مِنْهَا وَمَالَمْ اَعْلَمْ وَعَلٰى

كُلِّ حَالٍ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ

الرَّجِيْمِ ○ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ

اَلْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ

لَهٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ؕ

مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَهٗۤ اِلَّا

بِاِذْنِهٖ ؕ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْهِمْ وَ

مَا خَلْفَهُمْ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ

مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِیُّهُ

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا یَئُوْدُهٗ

حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ

سُبْحَانَ اللّٰهِ ۳۳ بار اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۳ بار

اَللّٰہُ اَکْبَرُ ۳ بار لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَ

لَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۝

دس بار لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِکُ الْجَبَّارُ ۝

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْوَاحِدُ الْقَھَّارُ ۝ لَآ

اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْعَزِیْزُ الْغَفَّارُ ۝ لَآ

اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْکَرِیْمُ السَّتَّارُ ۝ لَآ

اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالُ ۝ لَآ

اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ خَالِقُ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ ۝

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَعْبُوْدُ بِکُلِّ مَکَانٍ ○

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَذْکُوْرُ بِکُلِّ لِسَانٍ ○

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَعْرُوْفُ بِکُلِّ اِحْسَانٍ ○

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَاْنٍ ○

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِیْمَانًا بِاللّٰہِ ○

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانًا مِّنَ اللّٰہِ ○

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانَةً مِّنْ عِنْدِ اللّٰہِ ○

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ

اِلَّا بِاللّٰہِ ○ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا

نَعْبُدُ اِلَّآ اِيَّاهُ ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حَقًّا

حَقًّا ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اِيْمَانًا وَّصِدْقًا ○

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ تَعَبُّدًا وَّرِقًّا ○ لَآ

اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ تَلَطُّفًا وَّرِفْقًا ○ لَآ اِلٰهَ

اِلَّا اللّٰهُ قَبْلَ كُلِّ شَىْءٍ ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

اللّٰهُ بَعْدَ كُلِّ شَىْءٍ ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

يَبْقٰى رَبُّنَا وَيَفْنٰى وَيَمُوْتُ كُلُّ

شَىْءٍ ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ

الْمُبِيْنُ ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْمَلِكُ

الْحَقُّ الْيَقِيْنُ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْعَلِيُّ

الْعَظِيْمُ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ

الْكَرِيْمُ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ

السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ

الْعَظِيْمِ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَكْرَمُ

الْاَكْرَمِيْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَرْحَمُ

الرَّاحِمِيْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حَبِيْبُ

التَّوَّابِيْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَاحِمُ

الْمَسَاكِيْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ هَادِى

الْمُضِلِّیْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دَلِیْلُ

الْحَآئِرِیْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَمَانُ

الْخَآئِفِیْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ غِیَاثُ

الْمُسْتَغِیْثِیْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ

النّٰاصِرِیْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ

الْحَافِظِیْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ

الْوَارِثِیْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ

الْحَاكِمِیْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ

الرّٰازِقِیْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَیْرُ

الْفَاتِحِيْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ

الْغَافِرِيْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيْرُ

الرَّاحِمِيْنَ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ

وَصَدَقَ وَعْدَهٗ وَنَصَرَ عَبْدَهٗ وَ

اَعَزَّ جُنْدَهٗ وَهَزَمَ الْاَحْزَابَ

وَحْدَهٗ وَلَا شَىْءَ بَعْدَهٗ ۝ لَآ اِلٰهَ

اِلَّا اللّٰهُ اَهْلُ النِّعْمَةِ وَلَهُ الْفَضْلُ

وَلَهُ الثَّنَاۗءُ الْحَسَنُ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

اللّٰهُ عَدَدَ خَلْقِهٖ وَزِنَةَ عَرْشِهٖ

وَرِضَاۤءَ نَفْسِهٖ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهٖ ○

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ صَاحِبُ الْوَحْدَانِيَّةِ

الْفَرْدَانِيَّةِ الْقَدِيْمِيَّةِ الْاَزَلِيَّةِ

الْاَبَدِيَّةِ لَيْسَ لَهٗ ضِدٌّ وَّلَا نِدٌّ وَّ

لَا شِبْهٌ وَّلَا شَرِيْكٌ ○ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا

اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ

وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِىْ وَيُمِيْتُ وَهُوَ

حَیٌّ لَّا يَمُوْتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ وَهُوَ

عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ ○ وَاِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ○

هُوَ الْاَوَّلُ وَ الْاٰخِرُ وَ الظَّاهِرُ وَ الْبَاطِنُ ط

وَ هُوَ بِكُلِّ شَیْءٍ عَلِیْمٌ ۝ لَیْسَ كَمِثْلِهٖ

شَیْءٌ ج وَ هُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ ۝ حَسْبُنَا

اللّٰهُ وَ نِعْمَ الْوَكِیْلُ ط نِعْمَ الْمَوْلٰى وَ

نِعْمَ النَّصِیْرُ ۝ سہ بار غُفْرَانَكَ رَبَّنَا

وَ اِلَیْكَ الْمَصِیْرُ ۝ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ

لِمَا اَعْطَیْتَ وَ لَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ

وَ لَا رَآدَّ لِمَا قَضَیْتَ وَ لَا یَنْفَعُ ذَا

الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ ۝ سُبْحَانَ رَبِّیَ

الْعَلِیِّ الْاَعْلٰی الْوَهَّابِ ○ سُبْحَانَ
رَبِّیَ الْعَلِیِّ الْاَعْلٰی الْوَهَّابِ ○
سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَلِیِّ الْاَعْلٰی الْكَرِیْمِ
الْوَهَّابِ ○ یَا وَهَّابُ ○ سُبْحَانَكَ مَا
عَبَدْنَاكَ حَقَّ عِبَادَتِكَ سُبْحَانَكَ
مَا عَرَفْنَاكَ حَقَّ مَعْرِفَتِكَ سُبْحٰنَكَ
مَا ذَكَرْنَاكَ حَقَّ ذِكْرِكَ سُبْحَانَكَ مَا
شَكَرْنَاكَ حَقَّ شُكْرِكَ سُبْحَانَ اللّٰهِ
الْاَبَدِیِّ الْاَبَدِ ○ سُبْحَانَ اللّٰهِ

الْوَاحِدِ الْاَحَدِ ۝ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْفَرْدِ
الصَّمَدِ ۝ سُبْحَانَ اللّٰهِ رَافِعِ السَّمٰوٰتِ
بِغَيْرِ عَمَدٍ ۝ سُبْحَانَ اللّٰهِ الَّذِىْ
لَمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۝
سُبْحَانَ اللّٰهِ الَّذِىْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ
يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝
سُبْحَانَ الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ ۝ سُبْحَانَ
ذِى الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ ۝ سُبْحَانَ
ذِى الْعِزَّةِ وَالْعَظْمَةِ وَالْقُدْرَةِ

وَالْهَيْبَةِ وَالْجَلَالِ وَالْجَمَالِ وَالْكَمَالِ

وَالْبَقَآءِ وَالثَّنَآءِ وَالضِّيَآءِ وَالْآلَآءِ وَ

النَّعْمَآءِ وَالْكِبْرِيَآءِ وَالْجَبَرُوْتِ ○ سُبْحَانَ

الْمَلِكِ الْحَيِّ الَّذِيْ لَا يَنَامُ وَلَا يَمُوْتُ ○

سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَّبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰٓئِكَةِ

وَالرُّوْحِ ○ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ ○ وَلَا

حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ○

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ الْحَقُّ الَّذِيْ لَآ

# لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَا اَللّٰهُ | يَا رَحْمٰنُ | يَا رَحِيْمُ | يَا مَلِكُ |
| يَا قُدُّوْسُ | يَا سَلَامُ | يَا مُؤْمِنُ | يَا مُهَيْمِنُ |
| يَا عَزِيْزُ | يَا جَبَّارُ | يَا مُتَكَبِّرُ | يَا خَالِقُ |
| يَا بَارِئُ | يَا مُصَوِّرُ | يَا غَفَّارُ | يَا قَهَّارُ |
| يَا وَهَّابُ | يَا رَزَّاقُ | يَا فَتَّاحُ | يَا عَلِيْمُ |
| يَا قَابِضُ | يَا بَاسِطُ | يَا خَافِضُ | يَا رَافِعُ |
| يَا مُعِزُّ | يَا مُذِلُّ | يَا سَمِيْعُ | يَا بَصِيْرُ |
| يَا حَكَمُ | يَا عَدْلُ | يَا لَطِيْفُ | يَا خَبِيْرُ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَا حَلِیْمُ | یَا عَظِیْمُ | یَا غَفُوْرُ | یَا شَکُوْرُ |
| یَا عَلِیُّ | یَا کَبِیْرُ | یَا حَفِیْظُ | یَا مُقِیْتُ |
| یَا حَسِیْبُ | یَا جَلِیْلُ | یَا کَرِیْمُ | یَا رَقِیْبُ |
| یَا مُجِیْبُ | یَا وَاسِعُ | یَا حَکِیْمُ | یَا وَدُوْدُ |
| یَا مَجِیْدُ | یَا بَاعِثُ | یَا شَهِیْدُ | یَا حَقُّ |
| یَا وَکِیْلُ | یَا قَوِیُّ | یَا مَتِیْنُ | یَا وَلِیُّ |
| یَا حَمِیْدُ | یَا مُحْصِیْ | یَا مُبْدِئُ | یَا مُعِیْدُ |
| یَا مُحْیِیْ | یَا مُمِیْتُ | یَا حَیُّ | یَا قَیُّوْمُ |
| یَا وَاجِدُ | یَا مَاجِدُ | یَا وَاحِدُ | یَا اَحَدُ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَا صَمَدُ | یَا قَادِرُ | یَا مُقْتَدِرُ | یَا مُقَدِّمُ |
| یَا مُؤَخِّرُ | یَا اَوَّلُ | یَا اٰخِرُ | یَا ظَاهِرُ |
| یَا بَاطِنُ | یَا وَالِیْ | یَا مُتَعَالِیْ | یَا بَرُّ |
| یَا تَوَّابُ | یَا مُنْعِمُ | یَا مُنْتَقِمُ | یَا عَفُوُّ |
| یَا رَءُوْفُ | یَا مٰلِكَ الْمُلْكِ | یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ | |
| یَا رَبُّ | یَا مُقْسِطُ | یَا جَامِعُ | یَا غَنِیُّ |
| یَا مُغْنِیْ | یَا مُعْطِیْ | یَا مَانِعُ | یَا ضَارُّ |
| یَا نَافِعُ | یَا نُوْرُ | یَا هَادِیْ | یَا بَدِیْعُ |
| یَا بَاقِیْ | یَا وَارِثُ | یَا رَشِیْدُ | یَا صَبُوْرُ |

| | |
|---|---|
| يَاسَتَّارُ | يَاصَادِقُ |

يَا مَنْ تَقَدَّسَ عَنِ الْاَشْبَاهِ ذَاتُهٗ

وَتَنَزَّهَ عَنْ مُّشَابَهَةِ الْاَمْثَالِ

صِفَاتُهٗ وَيَا مَنْ دَلَّتْ عَلٰى وَحْدَانِيَّتِهٖ

اٰيَاتُهٗ وَشَهِدَتْ بِرُبُوْبِيَّتِهٖ مَصْنُوْعَاتُهٗ

وَاحِدٌ لَّا مِنْ قِلَّةٍ وَّمَوْجُوْدٌ لَّا مِنْ

عِلَّةٍ ○ يَا مَنْ هُوَ بِالْبِرِّ مَعْرُوْفٌ

وَّبِالْاِحْسَانِ مَوْصُوْفٌ مَّعْرُوْفٌ

بِلَا غَايَةٍ ○ وَمَوْصُوْفٌ بِلَا نِهَايَةٍ ○

وَمَوْصُوْفٌ بِلَا نِهَايَةٍ ○ اَوَّلُ
قَدِيْمٌ بِلَا ابْتِدَآءٍ وَّاٰخِرٌ كَرِيْمٌ
بِلَا انْتِهَآءٍ وَغَفَرَ ذُنُوْبَ الْمُذْنِبِيْنَ
كَرَمًا وَّحِلْمًا يَّا مَنْ لَّيْسَ كَمِثْلِهٖ
شَيْءٌ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ○ حَسْبُنَا
اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَ
نِعْمَ النَّصِيْرُ ○ يَا دَآئِمًا بِلَا فَنَآءٍ وَّ
يَا قَآئِمًا بِلَا زَوَالٍ وَّيَا مُدَبِّرًا بِلَا
وَزِيْرٍ سَهِّلْ عَلَيْنَا وَعَلٰى وَالِدَيْنَا

كُلَّ عَسِيْرٍ لَآ اُحْصِيْ ثَنَآءً عَلَيْكَ

اَنْتَ كَمَآ اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ عَزَّ

جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَآؤُكَ وَتَقَدَّسَتْ

اَسْمَآؤُكَ وَعَظُمَ شَاْنُكَ وَلَآ اِلٰهَ

غَيْرُكَ يَفْعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ بِقُدْرَتِهٖ

وَيَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ بِعِزَّتِهٖ اَلَآ اِلَى

اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ ۝ كُلُّ شَيْءٍ

هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ

تُرْجَعُوْنَ ۝ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ

وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ○ حَسْبُنَا اللّٰهُ

وَكَفٰى سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ دَعَا لَيْسَ

وَرَآءَ اللّٰهِ الْمُنْتَهٰى مَنِ اعْتَصَمَ

بِاللّٰهِ نَجَا ○ سُبْحَانَ مَنْ لَّمْ يَزَلْ

رَبًّا رَّحِيمًا وَّلَا يَزَالُ كَرِيمًا لَآ اِلٰهَ

اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيمُ الْكَرِيمُ ○ سُبْحَانَ

وَتَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ

وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ ○ وَالْحَمْدُ

لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ ○ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ اِلٰهًا وَّاحِدًا

اَحَدًا صَمَدًا فَرْدًا وِّتْرًا حَيًّا قَيُّوْمًا

دَآئِمًا اَبَدًا لَّمْ يَتَّخِذْ صَاحِبَةً وَّلَا

وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِى

الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِىٌّ مِّنَ الذُّلِّ

وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ۝ اَللّٰهُ اَكْبَرُ ۝ حَسْبُنَا

اللّٰهُ لِدِيْنِنَا حَسْبُنَا اللّٰهُ لِدُنْيَانَا ۝

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَآ اَهَمَّنَا ۝ حَسْبُنَا اللّٰهُ

لِمَنْ بَغٰى عَلَيْنَا ۝ حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ

حَسَدَنَا ○ حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ كَادَنَا

بِسُوْٓءٍ ○ حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمَوْتِ ○

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْقَبْرِ ○ حَسْبُنَا اللّٰهُ

عِنْدَ الْمَسَآئِلِ ○ حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ

الصِّرَاطِ ○ حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ لْحِسَابِ ○

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمِيْزَانِ ○ حَسْبُنَا

اللّٰهُ عِنْدَ الْجَنَّةِ وَالنَّارِ ○ حَسْبُنَا

اللّٰهُ عِنْدَ اللِّقَآءِ ○ حَسْبِيَ اللّٰهُ الَّذِىْ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ

اُنِيْبُ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ

اللّٰهِ مَآ اَعْظَمَ اللّٰهُ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَآ اَحْلَمَ اللّٰهُ ۝

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَآ

اَكْرَمَ اللّٰهُ ۝ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ

لَا شَرِيْكَ لَهٗ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

حَقًّا ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا

ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ

كُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ ۝

رَضِيْنَا بِاللّٰهِ تَعَالٰى رَبًّا وَّ بِالْاِسْلَامِ

دِيْنًا وَّ بِمُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

نَبِيًّا وَّ رَسُوْلًا ۝ وَ بِالْقُرْاٰنِ اِمَامًا

وَّ بِالْكَعْبَةِ قِبْلَةً وَّ بِالصَّلٰوةِ فَرِيْضَةً

وَّ بِالْمُؤْمِنِيْنَ اِخْوَانًا ۝ وَبِالصِّدِّيْقِ

وَبِالْفَارُوْقِ وَبِذِى النُّوْرَيْنِ وَ

بِالْمُرْتَضٰى اَئِمَّةً رِضْوَانُ اللّٰهِ

تَعَالٰى عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ ۝ مَرْحَبًا

بِالصَّبَاحِ الْجَدِيْدِ وَبِالْيَوْمِ السَّعِيْدِ

وَبِالْمَلٰٓئِكَةِ الْكَاتِبِيْنَ الشَّاهِدِيْنَ

الْعَادِلِيْنَ حَيَّا كُمَا اللّٰهُ تَعَالٰى فِىْ

غُرَّةِ يَوْمِنَا هٰذَا الْكِتَابِ فِىْ اَوَّلِ

صَحِيْفَتِنَا ۝ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ

الرَّحِيْمِ ۝ وَاَشْهَدَ اِبَانَّا نَشْهَدُ اَنْ

لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَاشَرِيْكَ

لَهٗ وَنَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ

اَرْسَلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ

عَلَى الدِّيْنِ كُلِّهٖ وَلَوْكَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ ۝

عَلٰی هٰذِهِ الشَّهَادَةِ نَحْیٰ وَعَلَیْهَا وَ
نَمُوْتُ وَعَلَیْهَا نُبْعَثُ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ
تَعَالٰی اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ
کُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ بِسْمِ اللّٰهِ
خَیْرِ الْاَسْمَآءِ ○ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ الْاَرْضِ
وَرَبِّ السَّمَآءِ ○ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ
لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ
وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ○
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِیْ اَحْیَانَا بَعْدَ

مَآ اَمَاتَنَا وَاِلَیْهِ الْبَعْثُ وَالنُّشُوْرُ ○

اَصْبَحْنَا وَاَصْبَحَ الْمُلْكُ لِلّٰهِ وَالْعِزَّةُ

وَالْعَظْمَةُ وَالْكِبْرِیَآءُ وَالْجَبَرُوْتُ ○

وَالسُّلْطَانُ وَالْبُرْهَانُ لِلّٰهِ وَالْاٰلَآءُ

وَالنَّعْمَآءُ لِلّٰهِ ط وَالَّیْلُ وَالنَّهَارُ لِلّٰهِ ط وَ

مَا سَكَنَ فِیْهِمَا لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ○

اَصْبَحْنَا عَلٰی فِطْرَةِ الْاِسْلَامِ وَ

كَلِمَةِ الْاِخْلَاصِ وَعَلٰی دِیْنِ نَبِیِّنَا

مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰی

مِلَّةَ اَبِیْنَا اِبْرَاھِیْمَ حَنِیْفًا مُّسْلِمًا وَّ

مَا کَانَ مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ ○ صَلَوٰتُ

اللّٰہِ تَعَالٰی وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَاَنْبِیَآئِہٖ وَ

رُسُلِہٖ وَحَمَلَۃِ عَرْشِہٖ وَجَمِیْعِ خَلْقِہٖ

عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ

عَلَیْہِ وَعَلَیْھِمُ السَّلَامُ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ

وَبَرَکَاتُہٗ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ

یَارَسُوْلَ اللّٰہِ ○ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ

عَلَیْکَ یَا حَبِیْبَ اللّٰہِ ○ اَلصَّلٰوۃُ

وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خَلِيْلَ اللّٰهِ ○

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا نَبِيَّ اللّٰهِ ○

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا صَفِيَّ اللّٰهِ ○

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خَيْرَ خَلْقِ اللّٰهِ ○

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَنِ اخْتَارَهُ اللّٰهُ ○

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَنْ اَرْسَلَهُ اللّٰهُ ○

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَنْ زَيَّنَهُ اللّٰهُ ○

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَنْ شَرَّفَهُ اللّٰهُ ○

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَنْ كَرَّمَهُ اللّٰهُ ○

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا مَنۡ عَظَّمَہُ

اللّٰہُ ○ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا

سَیِّدَ الۡمُرۡسَلِیۡنَ ○ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ

عَلَیۡکَ یَا اِمَامَ الۡمُتَّقِیۡنَ ○ اَلصَّلٰوۃُ

وَالسَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا خَاتَمَ النَّبِیِّیۡنَ ○

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا شَفِیۡعَ

الۡمُذۡنِبِیۡنَ ○ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ

عَلَیۡکَ یَا رَسُوۡلَ رَبِّ الۡعَالَمِیۡنَ ○

صَلَوَاتُ اللّٰہِ تَعَالٰی وَ مَلٰٓئِکَتِہٖ وَ

اَنْبِيَآئِهٖ وَرُسُلِهٖ وَحَمَلَةِ عَرْشِهٖ

وَجَمِيْعِ خَلْقِهٖ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ عَلَيْهِ وَعَلَيْهِمُ

السَّلَامُ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ ○

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِى

الْاَوَّلِيْنَ ○ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

فِى الْاٰخِرِيْنَ ○ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

مُحَمَّدٍ فِى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى اِلٰى يَوْمِ

الدِّيْنِ ○ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

فِىْ كُلِّ وَقْتٍ وَّحِيْنٍ ۝ وَصَلِّ
عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ ۝
وَعَلٰى مَلٰٓئِكَتِكَ الْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰى
عِبَادِكَ الصّٰلِحِيْنَ ۝ وَعَلٰى اَهْلِ
طَاعَتِكَ اَجْمَعِيْنَ وَارْحَمْنَا مَعَهُمْ
بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَللّٰهُمَّ يَا مَالِكَ الرِّقَابِ وَيَا مُفَتِّحَ

الْاَبْوَابِ وَيَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ

هَيِّئْ لَنَا سَبَبًا لَّا نَسْتَطِيْعُ لَهٗ طَلَبًا

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا مَشْغُوْلِيْنَ بِاَمْرِكَ

اٰمِنِيْنَ بِعَدْلِكَ اٰئِسِيْنَ مِنْ

خَلْقِكَ اٰنِسِيْنَ بِكَ مُسْتَوْحِشِيْنَ

عَنْ غَيْرِكَ رَاضِيْنَ بِقَضَآئِكَ

صَابِرِيْنَ عَلٰى بَلَآئِكَ قَانِعِيْنَ

لِعَطَآئِكَ شَاكِرِيْنَ لِنَعْمَآئِكَ

مُتَلَذِّذِيْنَ بِذِكْرِكَ فَرِحِيْنَ

بِكِتَابِكَ مُنَاجِيْنَ بِكَ فِيْ اٰنَاۤءِ الَّيْلِ

وَاَطْرَافِ النَّهَارِ مُبْغِضِيْنَ لِلدُّنْيَا

وَمُحِبِّيْنَ لِلْاٰخِرَةِ مُشْتَاقِيْنَ اِلٰى

لِقَاۤئِكَ مُتَوَجِّهِيْنَ اِلٰى جَنَابِكَ

مُسْتَعِدِّيْنَ لِلْمَوْتِ رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا

وَعَدْتَّنَا عَلٰى رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا

يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ۝

اَللّٰهُمَّ اجْعَلِ التَّوْفِيْقَ رَفِيْقَنَا وَ

الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ طَرِيْقَنَا ۝

اَللّٰهُمَّ اَوْصِلْنَا اِلٰى مَقَاصِدِنَا وَتُبْ

عَلَيْنَا اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝

اَللّٰهُمَّ بِكَ اَصْبَحْنَا وَبِكَ اَمْسَيْنَا وَ

بِكَ نَحْيٰ وَبِكَ نَمُوْتُ وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ۝

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا لَذَّةَ النَّظَرِ اِلٰى وَجْهِكَ

وَالشَّوْقَ اِلٰى لِقَآئِكَ ۝ اَللّٰهُمَّ اَرِنَا

الْحَقَّ حَقًّا وَّارْزُقْنَا اتِّبَاعَهٗ وَاَرِنَا

الْبَاطِلَ بَاطِلًا وَّارْزُقْنَا اجْتِنَابَهٗ ۝

اَللّٰهُمَّ اَرِنَا حَقَآئِقَ الْاَشْيَآءِ كَمَا هِيَ

تَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ وَاَلْحِقْنَا بِالصّٰلِحِيْنَ ○

وَادْفَعْ عَنَّا شَرَّ الظّٰلِمِيْنَ ○ وَشَارِكْنَا

فِىْ دُعَآءِ الْمُؤْمِنِيْنَ ○ وَنَبِّهْنَا عَنْ

نَّوْمَةِ الْغَافِلِيْنَ ○ وَارْزُقْنَا شَفَاعَةَ

سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ ○ وَاَدْخِلْنَا الْجَنَّةَ

بِسَلَامٍ اٰمِنِيْنَ وَاحْشُرْنَا مَعَ

الْمُتَّقِيْنَ ○ وَخَلِّصْنَا مِنَ النَّارِ يَا

مُجِيْرُ ○ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ○

اَللّٰهُمَّ ارْحَمْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○ اَللّٰهُمَّ انْصُرْ اُمَّةَ
مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○
اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لِاُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○ اَللّٰهُمَّ اَصْلِحْ
اُمَّةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○
اَللّٰهُمَّ فَرِّجْ عَنْ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○ اَللّٰهُمَّ كَرِّمْ اُمَّةَ
مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○

اَللّٰهُمَّ عَظِّمْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○ اَللّٰهُمَّ تَجَاوَزْ عَنْ

اُمَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ○

اَللّٰهُمَّ يَا حَبِيْبَ التَّوَّابِيْنَ تُبْ

عَلَيْنَا وَيَآ اَمَانَ الْخَآئِفِيْنَ اٰمِنَّا وَيَا

دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ دُلَّنَا وَيَا هَادِيَ

الْمُضِلِّيْنَ اِهْدِنَا وَيَا غِيَاثَ

الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنَا وَيَا رَجَآءَ

الْمُنْقَطِعِيْنَ لَا تَقْطَعْ رَجَآءَنَا وَيَا

رَاحِمَ الْعَاصِيْنَ اِرْحَمْنَا وَيَا غَافِرَ

الْمُذْنِبِيْنَ اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا

سَيِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ ۝ اَللّٰهُمَّ

اغْفِرْ ذُنُوْبَنَا اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عُيُوْبَنَا

اَللّٰهُمَّ اشْرَحْ صُدُوْرَنَا اَللّٰهُمَّ احْفَظْ

قُلُوْبَنَا ۝ اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قُلُوْبَنَا اَللّٰهُمَّ

يَسِّرْ اُمُوْرَنَا اَللّٰهُمَّ حَصِّلْ مُرَادَنَا

اَللّٰهُمَّ تَمِّمْ تَقْصِيْرَنَا اَللّٰهُمَّ نَجِّنَا مِمَّا

نَخَافُ يَا خَفِيَّ الْاَلْطَافِ اَللّٰهُمَّ

اغْفِرْ لَنَا وَلِوَالِدَيْنَا وَلِمَشَآئِخِنَا وَ

لِاُسْتَاذِيْنَا وَلِاَصْحَابِنَا وَلِاَحْبَابِنَا

وَلِعَشَآئِرِنَا وَلِقَبَآئِلِنَا وَلِمَنْ لَّهٗ حَقٌّ

عَلَيْنَا وَلِجَمِيْعِ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ

الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ وَقِنَا رَبَّنَا شَرَّ مَا

قَضَيْتَ وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ○ وَعَذَابَ

الْقَبْرِ وَعَذَابَ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَاحْشُرْنَا

مَعَ الْمُتَّقِيْنَ وَالْاَبْرَارِ ○ اَللّٰهُمَّ بِحُرْمَةِ

هٰذِهِ الْاَوْرَادِ الْفَتْحِيَّةِ افْتَحْ لَنَا

اَبْوَابَ الْعِنَايَاتِ وَالْكَرَامَاتِ وَ

وَفِّقْنَا لِلطَّاعَاتِ وَالْعِبَادَاتِ وَ

احْفَظْنَا مِنَ الْاٰفَاتِ وَالْبَلِيَّاتِ ۝

وَبَارِكْ لَنَا فِى الرِّزْقِ وَالْعُمُرِ وَ

الْحَسَنَاتِ ۝ اَللّٰهُمَّ احْفَظْنَا يَا فَيَّاضُ

مِنْ جَمِيْعِ الْبَلَايَا وَالْاَمْرَاضِ ۝

وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ

مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ۝



# خصائصِ عظمیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

- حضور علیہ السلام کا نور تمام مخلوقات سے پیدائش و پیغمبری میں پہلے ہے۔
- حضور علیہ السلام پر ایمان لانے کا عہد و پیمان اللہ تعالیٰ نے پیغمبروں سے لیا۔
- حضور علیہ السلام نے سب سے پہلے اللہ تعالیٰ کی ربوبیت کے اقرار میں بلیٰ کہا۔
- حضور علیہ السلام کے لیے حضرت آدم علیہ السلام اور تمام مخلوقات پیدا کی گئیں۔
- حضور علیہ السلام ہی کا اسم شریف ملائکہ درود شریف کے ساتھ ہر ساعت یاد کرتے ہیں۔
- حضور علیہ السلام ہی کا اسم شریف عرش مجید پر اور آسمان اور

جنّت میں لکھا ہُوا ہے۔

- حضُورِ علیہ السّلام ہی کا اسمِ شریف اذان و نماز کے آخر التّحیات میں یاد کرنے کا حکم ہے۔
- حضُورِ علیہ السّلام ہی کی خوشخبری کتب سابقہ میں انبیاء سابقین اولوالعزم کی زبانی دی گئی۔
- حضُورِ علیہ السلام ہی کی پیدائش دنیوی کے وقت شیاطین آسمانوں سے روکے گئے
- حضُورِ علیہ السّلام کا شق الصدر تین بار ہوا۔
- حضُورِ علیہ السّلام ہی کی پشت مبارک پر مہرُ نبوت تھی اور انبیاء کے داہنے ہاتھ میں ہے۔
- حضُورِ علیہ السّلام ہی کے بہت اسماء شریفہ لطیفہ اللہ تعالےٰ کے اسماء مبارکہ کے ساتھ مشترک ہیں۔
- حضُورِ علیہ السّلام ہی کا اسمِ شریف احمدؐ ہے پہلے کسی کا نام نہیں ہوا۔
- حضُورِ علیہ السّلام ہی پر ملائکہ مقربین سلام کیا کرتے تھے۔
- حضُورِ علیہ السلام ہی تمام بنی آدم سے عقل معاش و معاد میں زائد تھے۔

- حضور علیہ السلام ہی تمام بنی آدم سے حقیقی حسن میں زاید تھے۔ حضرت یوسف علیہ السلام کا حسن گویا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے حقیقی حسن کا ایک حصہ تھا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو تین بار آغاز نزول وحی میں حضرت جبرائیل علیہ السلام نے بھیجا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی نے حضرت جبرائیل علیہ السلام کو اُن کو اصلی صورت میں دیکھا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کے وجود باجود کی برکت سے کہانت اور شیاطین کا چوری سے آسمانوں میں جانا بند کیا گیا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی سے وعدہ عصمت وحفاظت شر ورد ایذار کفار سے اللہ تعالےٰ نے کیا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی سے معراج جسمانی سے تامقام قاب قوسین مشرف ہوئے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی نے پیغمبروں کی امامت کرائی بلکہ شب معراج میں فرشتوں کو بھی۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو اللہ تعالےٰ نے جسمانی آنکھوں سے جنت اور دوزخ دکھلائے۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی نے اللہ تعالےٰ کا دیدار جسمانی آنکھوں سے کیا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کے لشکر ظفر پیکر میں فرشتوں کا بڑا گروہ داخل ہو کر ممدو معاون ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی وہ اُمّی ہیں جن کو پیغمبری اور کتاب ملی
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی کتاب کو تحریف سے محفوظ رکھنے کا اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی کتاب کو اللہ تعالےٰ نے ہر طرح کے امور کا جامعہ بنایا کہ اس کے ہوتے اور کسی آسمانی کتاب کی حاجت نہیں۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی کتاب کے حفظ کرنے کی توفیق اللہ تعالےٰ نے آپ کی اُمت کو دی اور حفظ آسان کر دیا۔ کہ بچے بھی اتنی بڑی کتاب کو حفظ کر لیتے ہیں۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی کتاب ٹکڑے ٹکڑے بتدریج حسب مصالح وقائع نازل ہوئی۔ سات قرأتوں پر عرب کی ہر بولی کے موافق
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو عرش کا خزانہ اللہ تعالےٰ نے عطا فرمایا۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو اللہ تعالٰے نے بسم اللہ۔ سورۂ فاتحہ۔ آیۃ الکرسی۔ سورۂ بقرہ پچھلی آئتیں عطا کیں۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو اللہ تعالٰے نے دائمی معجزہ یعنی قرآن پاک عطا فرمایا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو اللہ تعالٰے نے کثرت معجزات عطا کیئے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو اللہ تعالٰے نے جمیع المعجزات حضرات انبیاء سابقین کے عطا کیے۔ کوئی بعینہٖ کوئی بمثلہ بلکہ علاوہ ان کے اور معجزات خاصہ بھی مثل شق القمر۔ پتھر کا سلام کرنا۔ ستون کا آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے فراق میں رونا۔ انگلیوں میں سے دودھ اور پانی کا نکلنا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی خاتم النبیین ہیں۔ آپؐ کے بعد کسی پیغمبر کا ہونا ممکن نہیں۔ لہٰذا اب جو نبوت کا دعویٰ کرے وہ مردود اور کافر ہے۔ آپؐ ہی کی شریعت قیامت تک باقی ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی تمام جن وانس کے پیغمبر ہیں۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کا وجود تمام جہان کے واسطے رحمت ہے۔ یہانتک کہ کفار کے لیے بھی اس جہت سے کہ دنیوی عذاب

اُن سے اٹھا لیا گیا۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی عمر کی اللہ تعالٰے نے قسم کھائی ہے
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اعضاء مبارکہ کی اللہ تعالٰے نے جدا جُدا تعریف کی۔ کہیں زبان کی، کہیں دل کی، کہیں چہرہ کی، کہیں آنکھ کی۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو دونوں مرتبے حبیب اور خلیل کے عطا ہوئے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو دونوں بزرگیاں کلام الٰہی اور دیدار الٰہی کی نصیب ہوئیں۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو شریعت اور حقیقت کا مجموعہ عطا ہوا۔ دیکھو حضرت موسیٰ علیہ السلام حقیقت کی تعلیم پانے کیلئے حضرت خضر علیہ السلام کے پاس گئے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کا رُعب و دبدبہ آپ کے اعداء پر اللہ تعالٰے نے ڈال دیا تھا۔ جہاں کچھ صحابہ چلے جاتے تھے وہیں ایک زلزلہ اور تہلکہ کفار میں پڑ جاتا تھا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کے پاس حضرت اسرافیل علیہ السلام آئے
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو اللہ تعالٰے نے وصفِ خلق میں بہیئت

مجموعی انبیاء سابقین پر فضیلت بخشی۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کے سامنے اُمت کا اعمالنامہ پیر اور جمعرات کو پیش کیا جاتا ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کا ہمزاد مسلمان ہو گیا تھا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی ازواج مطہرات تمام عورتوں سے افضل ہیں۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کے صحابہؓ سوائے پیغمبروں کے سب علماء سے بہتر ہیں۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کا شہر مدینہ منورہ تمام روئے زمین کے شہروں سے بہتر ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کا حال قبر میں بعد سوال ربوبیت اللہ کے میت سے پوچھا جائے گا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی سے ملک الموت نے وقت وفات اذن چاہا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی ازواج مطہرات امت پر حرام ہو گئیں۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کا روضہ عرش اور کعبہ کی طرح افضل ہے

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کا ستر کسی نے عمداً نہیں دیکھا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کا براز زمین نگل جاتی تھی۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے واسطے غنیمتیں حلال ہوئیں
- حضورِ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے واسطے تمام روئے زمین مسجد ہو گئی۔ یعنی جس جگہ چاہیں نماز پڑھ لیں۔ (بخلاف اگلی اُمتوں کے)
- حضورِ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے واسطے بجائے پانی کے خاک پاک کرنے والی تیمم میں اللہ تعالےٰ کے حکم سے مقرر ہوئی۔
- حضورِ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے لیے پانچوں نمازیں فرض ہوئیں۔
- حضورِ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے لیے اذان اور تکبیر مشروع ہوئی۔
- حضورِ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے واسطے السلام علیکم تحیت و تحفہ مشروع ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے واسطے جمعہ اور اِس میں ساعتِ اجابت مقرر ہوئی۔
- حضورِ علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے واسطے رمضان کا مہینہ

روزوں کے لیے مقرر ہوا۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت روزہ دار کے لیے ملائکہ بحکم ربانی استغفار کرتے ہیں۔ جبتک وہ افطار کریں۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے لیے درِ رحمت آخر شب میں کھلتا ہے جو کوئی دُعا مانگے اُس کی دُعا قبول ہوتی ہے اور اللہ پاک اس پر رحم فرماتا ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے لیے سحری کھانا اور بعد غروب آفتاب کے افطار کرنا مشروع ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے واسطے کھانا پینا۔ مجامعت کرنا غروب آفتاب سے صبح تک روزہ دار کو درست ہوئے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے لیے لیلۃ القدر اپنی فضیلت کے ساتھ مقرر ہوئی یعنے اس میں عبادت کرنے والے کو ہزار مہینہ سے زائد ثواب ملتا ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے واسطے عرفہ کا روزہ دو سال کے گناہوں کا کفارہ ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے لیے عاشورہ کا روزہ ایک سال کے گناہوں کا کفارہ ہوا۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے لیے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ مصیبت کے وقت پڑھنا مشروع ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے لیے عمامہ میں شملہ چھوڑنا سُنّت ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت خاتم الامم ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت پر سے آپ کی برکت سے اور اُمت کے صدقہ جملہ عالم پر سے دنیوی عذاب اٹھایا گیا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت سے حدیث النفس (بُرے خیال) معاف کی گئی یعنی بدی کے خیال آنے سے پہلی اُمتوں کی طرح ماخوذ نہ ہو گی۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت مرحومہ کے لیے ایک نیکی دس گنا لکھی جاتی ہے اور بدی ایک کی ایک ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت مرحومہ کے لیے توبہ میں قتل کرنے کا حکم منسوخ ہو گیا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت مرحومہ کے لیے نجاست لگ جانے کی جگہ کو کتر ڈالنے کا حکم منسوخ کیا گیا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت مرحومہ کے لیے چوتھائی مال

زکوٰۃ میں دینے کا حکم منسوخ ہو گیا۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمتِ مرحومہ کے لیے چار عورتوں کو نکاح میں جمع کرنا حلال ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمّت مرحومہ کے مردوں کو غیر مذہب اہلِ کتاب عورتوں سے نکاح کرنا حلال ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمّت مرحومہ کے لیے اپنی حائضہ عورت سے بجز وطی کے اور طرح کی مخالطت حلال ہوئی۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی امت مرحومہ کے لیے قصاص اور دیت میں اختیار دیا گیا۔ بخلاف اُمم سابقہ کے کہ اُن کے لیے فقط قصاص ہی تھا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمّت مرحومہ پر ستر کھولنا حرام ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمّت پر جاندار چیز کی تصویر کا رکھنا حرام ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت پر مسکّرات کا پینا حرام ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کا اجماع خالی از ضلالت ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے علمائے حقانی کا اختلاف رحمت کا موجب ہے پہلی اُمتوں کا اختلاف موجب عذاب ہوتا تھا
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کا حلال کھانا پینا عبادت میں

داخل ہے۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کو دُنیا میں نیکی کا ثواب ملتا ہے اور آخرت کے لیے ذخیرہ رہتا ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے لیے اللہ تعالیٰ نے بھوک سے ہلاک نہ کرنے کا وعدہ فرمایا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت کے لیے مدد دینے اور آخرالامر دشمن یعنے کفار پر غالب کرنے کا اللہ تعالیٰ نے وعدہ فرمایا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت عمر و عمل میں کم اور اجر و ثواب میں زیادہ ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت حق گوئی سے خالی نہ رہے گی پہلی اُمتیں بالکل حق پرستی سے خالی ہو جاتی تھیں کہ اور پیغمبر آکر راہِ حق اُن کو بتاتے تھے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت میں اقطاب و اوتاد و نجباء و ابدال ہوتے ہیں۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی اُمت ہے جس کا بزرگ ایک بڑے ذی شان پیغمبر کا امام بنے گا یعنی امام مہدی علیہ السلام حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے امام ہوں گے۔

- حضور علیہ السلام ہی کی اُمت کو اللہ تعالےٰ نے امت وسطٰ اور خیر امتہ القاب و خطابات سے مشرف فرمایا۔
- حضور علیہ السلام ہی پہلے زمین یعنی قبر مبارک میں سے برآمد ہو کر میدان قیامت میں تشریف لائیں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کو سب سے پہلے صعقہ قیامت سے افاقہ ہو گا
- حضور علیہ السلام ہی کی اردلی میں قبر مبارک سے عرصہ قیامت تک ستر ہزار فرشتے ہوں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کا اسم شریف میدانِ قیامت میں پہلے پکارا جائے گا۔
- حضور علیہ السلام ہی براق پر بروز قیامت سوار کیے جائیں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی عرش مجید کے داہنے جانب کھڑے ہوں گے
- حضور علیہ السلام کو مقام محمود یعنی حقیقی سے عطا ہو گا۔ جہاں آپؑ کھڑے ہو شفاعت کریں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کے ہاتھ میں لِوَاءُ الْحَمْدِ ہو گا۔ جس کے نیچے حضرت آدم اور اخیار نبی آدم کھڑے ہوں گے۔
- حضور علیہ السلام اپنی امت کے لیے سب سے پہلے شفاعت عظمیٰ کریں گے۔

- حضور علیہ السلام ہی سب انبیاء کے امام اور خطیب ہوں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کو میدان قیامت میں پہلے سجدہ کرنے کا پھر شفاعت کرنے کا اذن دیا جائے گا۔
- حضور علیہ السلام ہی سب سے پہلے دیدار الٰہی سے مشرف ہونگے
- حضور علیہ السلام ہی سب سے پہلے پلصراط پر سے گذریں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کے چہرۂ مبارک اور سر مبارک کے ہر ہر بال میں نور ہے اور ہوگا باقی انبیاء کے واسطے صرف دو نور ہوں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی صاحبزادی فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پلصراط سے گذرتے وقت اہل محشر کو آنکھیں ڈھانک لینے کا حکم ہوگا۔
- حضور علیہ السلام ہی سب سے پہلے جنت کا دروازہ کھٹکھٹائیں گے اور آگے آگے آپ اور پیچھے پیچھے اُمت ہوگی۔
- حضور علیہ السلام ہی کو حوض کوثر کے اختیارات جناب الٰہی سے عطا ہوں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کو جنت کے درجات میں سے بڑا بلند درجہ جس کا نام وسیلہ ہے عطا ہوگا۔
- حضور علیہ السلام ہی کے منبر مبارک کے پائے جنت کی سیڑھی کے ساتھ تعبیر کیے گئے ہیں۔

- حضور علیہ السلام کے منبر اور قبر شریف کے مابین کو جنت کی کیاری فرمایا گیا۔
- حضور علیہ السلام کے حکم رسانی پر گواہ نہ طلب کیے جائیں گے اور پیغمبروں سے گواہ طلب کیے جائیں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی اُمت مرحومہ آپ کے بعد اور باقی سب سے پہلے قبر سے اٹھائی جائے گی۔
- حضور علیہ السلام ہی کی اُمت کے لوگ قیامت کے دن چمکتی پیشانی محشر میں کھڑے ہوں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی اُمت کے واسطے ۲ دو نور ہوں گے مانند پہلے پیغمبروں کے اور اُمتوں کے لیے صرف ایک ہی نور ہوگا۔
- حضور علیہ السلام ہی کی اُمت کے چہروں میں سجود کی نشانی ہوگی۔
- حضور علیہ السلام ہی کی اُمت کے آگے پلصراط پر نور دوڑتا چلے گا
- حضور علیہ السلام ہی کی اُمت کے داہنے ہاتھوں میں اعمالنامے قدرتِ الٰہی سے اُڑ کر آجائیں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی اُمت قبروں میں جاتے وقت گنہگار ہوگی اور نکلتے وقت گناہوں سے پاک ہوگی۔ بسبب استغفار و ایصال ثواب پس ماندگان کے۔

- حضورِ علیہ السلام ہی کی اُمت کا سب سے پہلے حساب ہو کر جنت میں دخول ہوگا۔
- حضورِ علیہ السلام ہی کی اُمت کے اعمال خیر کے پلڑے بھاری ہوں گے
- حضورِ علیہ السلام ہی کی اُمت پہلے انبیاء کی گواہ ہوگی۔
- حضورِ علیہ السلام ہی کی اُمت میں سے ستر ہزار شخص بلا حساب وکتاب بہشت میں داخل ہوں گے۔
- حضورِ علیہ السلام پر نماز تہجد واجب تھی۔ اُمت مرحومہ پر واجب نہیں
- حضورِ علیہ السلام ہی پر مسواک کرنا واجب تھا۔ اُمت مرحومہ پر واجب نہیں۔ صرف سنت ہے۔
- حضورِ علیہ السلام پر باوصف صاحب نصاب نہ ہونے کے قربانی واجب تھی۔ پہلے انبیاء اور اُن کی اُمتوں پر واجب نہیں تھی۔ اُمت مرحومہ کے اغنیاء اور صاحب نصاب پر واجب ہے نہ فقراء پر۔
- حضورِ علیہ السلام ہی پر مشورہ کرنا واجب تھا۔
- حضورِ علیہ السلام ہی پر فجر کی دو رکعت سنت واجب تھی۔ اُمت پر نہیں
- حضورِ علیہ السلام پر جمعہ کا غسل واجب تھا۔
- حضورِ علیہ السلام ہی پر چار رکعتیں زوال کے وقت پر واجب تھیں
- حضورِ علیہ السلام ہی پر واجب تھا کہ تنگدست مسلمان کا قرض ادا فرمائیں۔

- حضور علیہ السلام ہی پر بدون کسی طرح کے خلل کے نہایت خشوع کے ساتھ نماز پڑھنی واجب تھی۔
- حضور علیہ السلام ہی پر مشاہدہ حق باوجود معاشرت خلق کے ہمیشہ جلوہ گر ہوتا تھا۔
- حضور علیہ السلام ہی سے کسی حالت میں نماز روزہ اور باقی احکام معاف نہیں ہوتے تھے۔
- حضور علیہ السلام ہی کو وحی کی حالت میں دنیا کی ہوش نہیں رہتی تھی۔
- حضور علیہ السلام پر زکوٰۃ کھانا حرام تھا۔ باقی بنی ہاشم پر بھی آپ کی قرابت کی جہت سے حرام ہے۔
- حضور علیہ السلام ہی پر بدبودار چیز کھانا حرام تھا۔ امت کیواسطے مکروہ ہے۔
- حضور علیہ السلام پر عموماً قصداً شعر گوئی حرام تھی۔
- حضور علیہ السلام ہی پر کتابیہ عورت کے ساتھ نکاح حرام تھا۔
- حضور علیہ السلام کو باوجود سو رہنے کے بدون تجدید وضو کے نماز پڑھ لینی مباح تھی۔
- حضور علیہ السلام کو عصر کی نماز کے بعد نوافل پڑھنے مباح تھے۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو چھوٹا بچہ گودی میں اٹھا کر نماز پڑھنا درست تھا۔ چنانچہ امام حسن رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو گود میں اٹھا کر آپ نے نماز پڑھی۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو غائب کی نماز پڑھنی مباح تھی۔ چنانچہ نجاشی شاہ حبش کی نماز جنازہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے مدینہ منورہ میں پڑھی۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو صوم وصال یعنی طے کا روزہ مباح تھا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو مکہ معظمہ میں موسم حج کے اندر بدون احرام داخل ہونا مباح تھا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو اجنبی بیگانی عورتوں کے ساتھ تنہائی میں بیٹھنا مباح تھا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو چار عورتوں سے زائد نکاح میں رکھنا مباح تھا۔ اُمت کے واسطے چار تک عورتیں جمع رکھنی حلال ہیں
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کو اپنے بدگو کے قتل کرنے کا حکم ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو پنج وقتہ نماز کا حکم عطائے الٰہی ہوا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کا مال آپ کی وفات کے بعد آپ کا ملک رہا کہ اسمیں سے اہلبیت کو نفقہ دیا گیا۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی پر حاضر وقت کو کسی ظالم کے ظلم کے وقت جان نثاری کرنا فرض تھا۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی پر التحیات میں مخاطب کر کے سلام بھیجنا اور اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّهَا النَّبِیُّ کہنا مامور بہ ہے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کے بلانے پر نماز کی حالت میں حاضر ہونا واجب تھا۔ باوجود نہ فاسد ہونے نماز کے۔
- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کے آگے چلنا بے اعتنائی سے اور آپ کے حضور میں پکار کر بولنا حرام تھا۔
- حضور علیہ السلام کو حجروں کے پیچھے سے اور دور سے پکارنا حرام تھا۔
- حضور علیہ السلام ہی کا خون اور پیشاب اور پاخانہ پاک تھا۔ بلکہ موجب شفا تھی۔
- حضور علیہ السلام ہی کے موئے مبارک بالاتفاق پاک تھے۔
- حضور علیہ السلام ہی ہر مکروہ کام سے پاک تھے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی ازواج مطہرات میں سے کسی کو قذف کرنا موجب قتل ہے۔
- حضور علیہ السلام کی صاحبزادی پر دوسرا نکاح حرام تھا۔
- حضور علیہ السلام ہی کی مہر کے کلمات کندہ اور کسی کو اپنے مہر میں

کندہ کرانا حرام ہے۔

- حضور علیہ السلام ہی اپنے آگے اور پیچھے برابر دیکھتے تھے۔
- حضور علیہ السلام ہی رات کو دن کی طرح اور اندھیرے میں روشنی کی طرح دیکھتے تھے۔
- حضور علیہ السلام کا آبِ دہن کھارے پانی کو میٹھا کر دیتا ہے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی بغل مبارک خوشبودار سفید رنگ تھی، خوشبو کی جگہ بدبُو اور گورے رنگ کی جگہ کالا رنگ کبھی نہیں ہوتا تھا۔
- حضور علیہ السلام ہی کی چشم مبارک آرام کے وقت بغیر چشم دل کے سوتی تھی۔ یعنے آپ کا سونا آرام کا تھا نہ غفلت کا۔
- حضور علیہ السلام ہی کا پسینہ مبارک نہایت خوشبودار تھا۔
- حضور علیہ السلام چلنے بیٹھنے کے وقت تمام لوگوں سے اُونچے معلوم ہوتے تھے۔
- حضور علیہ السلام ہی کا سایہ زمین پر نہیں پڑتا تھا۔
- حضور علیہ السلام ہی کے جامہ مبارک پر مکھی کبھی نہیں بیٹھی تھی۔
- حضور علیہ السلام ہی کے لیے چلتے وقت زمین سکڑ جاتی تھی۔
- حضور علیہ السلام ہی کو چالیس آدمی کی قوت عنایت ہوئی تھی۔

- حضور علیہ السلام ہی کی نسل میں حضرت آدم علیہ السلام تک کبھی زنا نہیں ہوا۔
- حضور علیہ السلام ہی کی پیدائش کے وقت تمام روئے زمین کے بت جھک گئے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی پیدائش کے وقت سر بسجدہ ہوئے اور انگشت مبارک آسمان کی طرف اٹھائی۔
- حضور علیہ السلام ہی کا جھولا فرشتے جھولاتے تھے۔
- حضور علیہ السلام ہی سے چاند جھولے میں باتیں کرتا اور آپ کے اشارہ کے موافق جھک جاتا تھا۔ آپ ہی کو موسم گرما میں دھوپ کے وقت ابر سایہ کرتا تھا۔
- حضور علیہ السلام ہی کی جانب میوہ دار اور سایہ کا درخت جھک جاتا تھا۔ جب آپ اسطرف متوجہ ہوتے تھے۔
- حضور علیہ السلام ہی کو خدائے تعالیٰ بھوک پیاس کی حالت میں اپنے نور سے سیر و سیراب کر دیتا تھا۔
- حضور علیہ السلام پر مسلمانوں نے بدون امام کے گروہ گروہ بغیر دعا ماثورہ کے نماز جنازہ پڑھی۔

- حضور علیہ السلام ہی بغیر دفن کے تین روز تک رکھے گئے۔ بخلاف اور لوگوں کے کہ اُن کو جلدی دفن کر دینے کا حکم ہے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی لحد مبارک میں چادر بچھائی گئی تھی۔
- حضور علیہ السلام ہی کی وفات شریف کے دن روئے زمین پر اندھیرا ہو گیا۔
- حضور علیہ السلام ہی کی قبر شریف پر ایک فرشتہ اس خدمت پر مامور ہے کہ درُود شریف بھیجنے والوں کے درُود شریف آپ کو پہنچاتا ہے۔
- حضور علیہ السلام ہی اہل دل کے درُود شریف کو بلا واسطہ خود سُنتے ہیں۔
- حضور علیہ السلام ہی کی خدمت میں اُمّت مرحومہ کے اعمال پیش کیے جاتے ہیں۔
- حضور علیہ السلام ہی قبر شریف میں اپنی اُمت مرحومہ کے واسطے بخشش چاہتے ہیں۔
- حضور علیہ السلام کے وجود مبارک کو ہر ایک قبر میں میت پر حاضر کر کے پوچھا جاتا ہے۔ کہ یہ کون شخص ہے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی زیارت خواب میں واقعی زیارت ہے اس لیے

کہ شیطان کو مجال نہیں کہ آپ کی شکل بنے۔

- حضور علیہ السلام ہی کے حکم کا امتثال جو خواب میں ہوا ہو واجب ہے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی احادیث شریفہ کا پڑھنا مانند قرآن شریف کے موجب ثواب و برکت ہے۔
- حضور علیہ السلام ہی کے اسم مبارک کے ساتھ نام رکھنا برکت دنیویہ و اخرویہ کا موجب ہے اور باعث ثواب۔
- حضور علیہ السلام ہی کی حدیث شریف پڑھتے وقت پڑھنے والے کو کسی کی تعظیم کے واسطے اٹھنا نہیں چاہیئے۔
- حضور علیہ السلام کی حدیث شریف کے حامل حضرات محدثین کے چہرے قیامت کو روشن و نورانی ہوں گے۔
- حضور علیہ السلام ہی کی زیارت سے حالتِ ایمان میں گو ایک لحظہ ہی صحابی کا درجہ حاصل ہوتا تھا۔



